اہل صلیب کا علم یروشلیم کے شہر پناہ پر ایکبار پھر لہراتا نظر آنے لگا امیر کارنوال نے سواحل فلسطین کو خیر باد کہکر مراجعت کی راستہ مین جس مقام سے اسکا گذر ہوتا لوگ "نجات دہندۂ مرقد مقدس" کے نام سے اسکا خیر مقدم کرتے[۱۵]

محاربۂ ہفتم :- امیر کارنوال نے جو ڈ کی قائم کی ہوئی صلح کو خوارزمیون کے عجیب و غریب وحشی جماعتون کے سیلاب نے بہت جلد درہم برہم کردیا مغلون کی فوج سے علیحدہ ہوکر ساحل کیسپین (Caspian) کے چوپان سرحد فلسطین پر نازل ہوے اور مصر مین قیام کرنے کا ارادہ کیا۔ انکی آمد آمد سے خوف زدہ ہوکر سلطان مصر نے اس خیال سے کہ ایسے ناخواندہ مہمانون کو دوسری طرف متوجہ کردینا چاہیے اور نیز اس وجہ سے کہ ہیکلیین کی جماعت نے خواہ مخواہ برسر پیکار ہوکر عیسائیون کی طرف سے اسے برہم کردیا تھا ان وحشیون کو یہ مشورہ دیا کہ ارض مقدس مین جاکر بس جائین چنانچہ خوارزمی ایک مصری امیر کی رہبری مین بیس ہزار سوارون کے ساتھ داخل ارض مقدس ہوے اور یروشلیم کا قصد کیا جسے بزور شمشیر فتح کرکے تمام عیسائیون کو تلوار کے گھاٹ اُتارا۔ عورتین اور لڑکیان جنکی اس وحشیانہ اور غیر منتظم سپاہیون کی جماعت نے طرح طرح کی ہتک و توہین کی پابجولان کی گئین۔ انھون نے کلیسا ے مرقد مقدس کو برباد کردیا اور جب اپنی غیظ و غضب کی آگ فرو کرنے کے لیے کوئی اور شے نہ ملی تو عیسائیون کی قبرون کو کھود ڈالا اور انکی لاشون کو باہر نکال کر جلادیا۔ سلاطین حلب و حمص[۱۶] و دمشق اپنی اپنی فوجین لے کر عیسائیون کے ساتھ

(بسلسلۂ نوٹ صفحہ ماسبق) یہ حالت تھی کہ بعض ملوک سوریا نے اہل صلیب کے ساتھ عہد و پیمان کیا تھا کہ صلیبی اور مسلمان دونون مل کر مصر کو فتح کرین اور اسکے معاوضہ مین صلیبیون کو مقامات مقدسہ دیدیے جائین گے۔ ان حالات سے نفع اُٹھا کر رچرڈ کوچ کرتا ہوا یافا پہونچ گیا اور جو شرائط فریڈرک دوم کے ساتھ طے کیے گئے تھے اُن سے بھی زیادہ اچھے اسکے ساتھ ہوے اور طبریہ عسقلان سقیف اور بیت المقدس اہل صلیب کے سپرد کردیا گیا جو دو سال تک انھین کے قبضہ مین رہا۔

[۱۵] تاریخ میتھیو پیرس صفحات ۵۲۶-۵۴۷- ۵۵۰ و ہسٹوریا سینوٹائی جلد (۳) حصۂ (۱۱) باب (۱۶)

[۱۶] اس مرتبہ عیسائیون کے قبضۂ بیت المقدس کا خاتمہ خوارزمیون کے ہاتھون ہوا۔ یہ وہ لوگ تھے جنھین چنگیز خان کے تاتاریون نے خوارزم سے بھگادیا تھا اور خانہ بدوشی کی حالت مین کسی نہ کسی جگہ بس جانے کی نیت سے مارے مارے پھر رہے تھے اس پریشان گردی مین خوارزمی دریاے شرقی کے حدود پر آ کر اُترے۔ ملک الصالح سلطان مصر نے انھین ایک خط لکھا اور ایک معاہدہ کیا کہ یہ لوگ صلیبیون اور ان امراے شام سے جو اسکے مخالف تھے جنگ کرین جسکے معاوضہ مین سلطان انکی بسنے کا انتظام کردیگا۔ یہ طے کرکے اہل خوارزم سوریا کے بہت سے مقامات جلاتے ہوے غزہ مین آ کر اُترے جہان صلیبی و شامی لشکرون سے مڈبھیر ہوئی دوسری طرف سے سلطان مصر نے بھی بسرکردگی رکن الدین بیبرس (جو ملک الصالح کا غلام تھا) مدد کے لیے ایک فوج بھیجی۔ اس جنگ مین عیسائیون کو سخت شکست ہوئی۔ جمعیت ہیکلیین اور جمعیت ضیافت الغربا کے تمام افسر کام آئے اور اول الذکرین سے (۳۳) اور ثانی الذکرین سے (۱۶) اور صرف (۳) طوتانی نائٹ زندہ بچے اور غزہ اور بیت المقدس پر سلطان

مل گئے تاکہ ان حملہ آوردن کا مقابلہ کیا جاسے لیکن انکی مجتمعہ قوت اس سیلاب کا زور توڑنے کے لیے ناکافی تھی دونون فوجین غزہ کے قریب ایک دوسرے کے مقابل ہوئین ۔پہلے خوارزمیون نے حملہ کیا جس کا شامیون نے کچھ یون ہی سا مقابلہ کیا اور بھاگ کھڑے ہوے۔ آٹھ سو قیدی اس جنگ مین گرفتار ہوے اور تیس ہزار سے زیادہ اہل صلیب و اہل اسلام کی لاشین خاک و خون مین غلطان میدان جنگ مین نظر آئین ۔سارا ملک ان وحشیون کا شکارگاہ بن گیا اور عیسائی سپاہیون مین سے جو باقی بچے انھون نے اپنی اخیر جاے پناہ یعنی قلعہ عکہ مین پناہ گزین ہوکر دروازے بند کرلیے[49] ایسے نازک وقت مین آٹھوین جنگ صلیبی کی کھچڑی پکائی گئی یعنے پوپ انوسنٹ چہارم نے لیانس ( Lyons ) مین ایک عام جلسہ منعقد کیا جہان یہ طے پایا کہ تمام ممالک صلیبی مین جہاد کا ایک وعظ کیا جاے اور چار سال تک یورپ مین امن وامان رہے اور وہ لوگ جو بذات خود اسمین شریک نہوسکین اپنی طرف سے فوجین اور دیگر لوازمات وضروریات جنگ روانہ کرین[50]

اس زمانہ مین فرانس کا حکمران ایک بادشاہ تھا جسکے نام نے آیندہ نسلون مین بہت ثناوصفت کے ساتھ شہرت پکڑی اسکا نام نامی لوئی ( Louis ) نہم تھا ۔جس وقت اس سے کہا گیا کہ تمام بیدینون کو حوالہ تیغ کرنا چاہیے لوئی نے فوراً اہل اسلام کے ساتھ جنگ کرنے کی اہمیت کا کما حقہ اندازہ کرلیا ۱۲۴۴ء مین وہ سخت بیمار پڑگیا ۔اور یہ خیال کرکے کہ اس سے حمایت صلیب مین تلوار اٹھانے کے لیے کہا گیا تھا اس نے عہد کیا کہ صحت حاصل ہونے کے بعد ارض مقدس کا سفر اختیار کرے گا۔ بخار کے بحران مین کبھی کبھی اُسے یہ معلوم ہوتا تھا کہ عیسائیون اور مسلمانون مین باہم جنگ ہو رہی ہے اور وہ اسے دیکھ رہا ہے اور کفار فتح یاب ہوے ہین اور اُس سے کہا جاتا ہے کہ آکر انکا انتقام لے خوارزمیون کی فتح نے بیشک اسکے خواب وخیال کو کسی قدر پورا کر دکھایا اور اسکی تیاری جنگ گویا مجلس لیانس ( Lyons ) کی شکل مین ظہور پذیر ہوئی[51]

بارھوین جون ۱۲۴۸ء کو لوئی اپنے تینون بھائیون سمیت خانقاہ سینٹ ڈنیس ( St Denis ) مین حاضر ہوا اور زائرین کے مانند جھولی عصا اور متبرک جھنڈا ہاتھ مین لیا ایسے جھنڈے عموماً سینٹ ڈنیس کے شاہی خانقاہ کے تارک الدنیا عباد اور رہبان اپنی خانگی جنگون مین لیجایا کرتے تھے لیکن چونکہ انکی مذہبی حیثیت اس امر کی مانع تھی کہ خود ہتھیار اُٹھائین وہ اب اپنی جگہ کسی کو نائب بنا دیتے تھے جو خود عابد خانقاہ نشین کے ہاتھ سے یہ جھنڈا لیتے اور آگے آگے میدان جنگ مین بلند کیے ہوے چلتے تھے[52]

(بسلسلہ نوٹ صفحہ سابق) مصر کا پھر قبضہ ہوگیا ۔اس جنگ مین کونٹ دی بار اور سمعان دی منتفورت عیسائی سردار مسلمانون کے ہاتھ گرفتار ہوے۔ [49] سرگزشت ژوان ول ( Memoirs of Joinville ) جلد دوم صفحہ ۲۲۵ - [50] بیای کلکیشو کسنی لیورم جلد (۱۱) صفحہ (۶۵۳) [51] تاریخ تیمیو بیرس صفحہ ۶۲۲ و سرگزشت ژوان ویل جلد اول صفحہ (۱۱۲) [52] ایضاً جلد دوم صفحہ ۱۱۹

اس فرانسیسی بادشاہ کا سامان سفر جب تیار ہو گیا تو آخر اگست مین فرانس سے روانہ ہوا اور ستمبر ۱۲۴۸ء مین سائپرس پہونچا جہان اسکے امیر اور باجگذار رئیس حسب قرار داد سب مجتمع تھے۔ اسے ہر طرح فتح و نصرت کا یقین تھا اور کبھی وہم و گمان مین بھی اپنی مہم کی رسوائی و بدانجامی نظر نہین آتی تھی۔ لوئی آٹھ ماہ تک سائپرس مین مقیم رہا۔ ۱۲۴۹ء کے موسم بہار مین اسکے سپاہی جمع ہو چکے اور جہازات تیار ہو گئے۔ سپاہیون کی تعداد پچاس ہزار تھی اور جنگی ذخائر و سامان رسد و بار برداری کے جہازات اٹھارہ سو تھے۔

مصر پر اسکی پہلے نگاہ تھی جسے فتح کرنے کے بعد فتح فلسطین کی امید کی جا سکتی تھی۔ یہ خیال کر کے ارض مزیم ([illegible]) کی جانب لنگر اٹھایا۔ ناگہان ایک طوفان نے آ گھیرا۔ جہازات متفرق و منتشر ہو گئے اور شاہی دستہ فوج جسمین تین ہزار نائٹ اور انکے اسلحہ بردار و ملازم شامل تھے قبل اسکے کہ باقی ماندہ فوج نظر آئے ساحل دمیاطہ کے قریب پہونچ گیا[1] سواحل پر سلطان کی افواج پرے جمائے کھڑی تھی۔ تردان ویل کہتا ہے کہ انکا سردار طلائی ہتھیار لگائے کھڑا تھا جو ایسے زرق و برق تھے کہ جب آفتاب انپر پڑتا تو وہ خود ایک آفتاب نظر آتا تھا۔ اسلامی سپاہیون کی قرنا اور جنگی طبل کی آواز نے فرانسیسیون مین ہیبت ڈالدی اور قبل اسکے کہ لڑائی شروع ہو بادشاہ نے ایک ایلچی کے ہاتھ اس مضمون کا ایک خط سلطان کے نام روانہ کیا کہ "غالباً آپ ناواقف نہونگے کہ مین اُن لوگون کا بادشاہ ہون جو اسی طرح حضرت عیسیٰ مسیح کے مذہب کی پیروی کرتے ہین جس طرح آپ دین محمدی کی۔ آپ کی قوت و شوکت سے مجھے کوئی ہراس نہین ہے" خط مین یہ بھی لکھا تھا کہ اس طوفان کی جو آپ کے ملک پر آیا ہے دفع کرنے کی صرف یہ شکل ممکن ہے کہ آپ اپنے ملک مین ہمارے پادریون کو آنے دین تا کہ مصر کے لوگون کو وہ مذہب عیسوی تلقین کرین۔ اس خط کا جواب سلطان نے ترکی بہ ترکی دیا[1]

لوئی کے مشیرون نے مشورہ دیا کہ جبتک اور نائٹ جو اسوقت موجود نہین آ نہ جائین اسوقت تک خشکی پر اُترنے سے احتراز کیا جائے لیکن بہادر بادشاہ نے جسے ہر وقت یہ اندیشہ تھا کہ مبادا سمندر کے خطرات ابر و باد مین پھنس کر اسکی فوج کو نقصان نہ پہونچے فوراً حملہ کر دینے کا ارادہ کر لیا اور خود ہمہ تن زرہ بکتر سے آراستہ گلے مین سپر حمائل کیے نیزہ ہاتھ مین لیے اور خانقاہ سینٹ ڈینس کا جھنڈا آگے رکھکر[3] سمندر مین کود پڑا جہان چھاتی تک

---

[1] سرگذشت تروان ویل جلد (۱) صفحات ۱۲۰-۱۲۲-۱۲۳۔ [2] ایضاً جلد دوم۔ صفحات ۲۳۹-۲۴۰۔

[3] جس وقت لوی مع اپنے بھائی کے جہاز پر سے اُترا اسکے ایک طرف ایک رئیس علم حرب بلند کیے لیجا رہا تھا اور اسکے آگے پایائے روم کا نائٹ صلیب لیے ہوے تھا۔ سنیچر کے دن ۲۱ صفر ۶۴۷ھ کو عیسائیون اور مسلمانون مین ایک سخت معرکہ ہوا جسمین بعض مسلمان امرا شہید ہوے۔ ایک بحری جنگ بھی اسکے ساتھ ساتھ ہوی۔ مسلمانون کی طرف سے شام کے وقت امیر فخرالدین نے ہزیمت شروع کی جسکے پیچھے اسکے ساتھی اور اہل شہر ہو گئے اور شہر خالی کر کے اسمین جو فوج تھی اوسمین شامل ہو گئے صلیبیون نے

بانی تھا اور سب سے پہلے ساحل پر قدم رکھا۔ عیسائیون کے اس طرح دلیرانہ اُتر پڑنے سے مسلمانون مین ایک ہیبت سی بیٹھ گئی نیز اسی وقت سلطان کی غیر متوقع وفات کی خبر بھی پہونچی جس سے اور بھی جی چھوٹ گئے اور بغیر لڑے بھڑے مکانون کو خالی کرکے ان مین آگ لگاتے ہوے شہر کو چھوڑ کر بھاگ گئے۔ فرانسیسیون کو اپنی اس فتح سے سخت تعجب ہوا اور دمیاطہ پر قبضہ کرکے وہ اب اپنی باقی ماندہ فوج کا انتظار کرنے لگے[ؔ]

لیکن مسلمان بہت جلد سنبھل گئے اور خوف و دہشت کو دور کرکے ایک بہت بڑی جماعت کے ساتھ ٹوٹ پڑے ایک جنگ عظیم[ؔ] ہوی جسمین فرانسیسیون کو شکست ہوی اور انھین راہ فرار اختیار کرنا پڑی۔ بادشاہ اپنی فوج سے

(بسلسلہ نوٹ صفحہ سابق) صبح کو شہر خالی پایا بلا دغدغہ داخل ہوگئے (یکشنبہ ۲۲ صفر ۶۴۷ھ) لیکن وہان کے باشندے شہر کے اس حصہ مین جہان مال تجارت اور غلہ وغیرہ بھرا ہوا تھا آگ لگا کر قاہرہ چلے گئے تھے۔ ملک الصالح اس شکست کی خبر سنکر نہایت غیض و غضب مین آیا۔ لوگون سے پوچھا کہ تم کیون بھاگے اُنھون نے جواب دیا کہ ہم نے امیر فخرالدین کو بھاگتے دیکھا پس ملک الصالح نے حکم دیا کہ (۵۴) امرا جو بغیر اسکی اجازت کے شہر دمیاطہ کو خالی کرکے چلے آے معدوم کر دیے جائین (حروب الصلیبیہ مولفہ سید علی الحریری صفحہ ۱۰۵)

[ؔ] سرگزشت زوان ویل جلد دوم صفحہ ۱۲۸۔ [ؔ] عربی وقائع نگار اس جنگ کو واقعہ منصورہ کے نام سے تعبیر کرتے ہین وہ لکھتے ہین کہ دمیاط مین اپنی حالت وغیرہ درست کرکے عیسائیون نے قاہرہ کا قصد کیا منصورہ مین مسلمانون کی فوج سے مڈھ بھیڑ ہوی یہ وہی مقام تھا جہان گزشتہ جنگ صلیبی مین عیسائی خیمہ زن تھے۔ دونون طرف سے آغاز جنگ ہوا۔ مسلمانون نے حقہ ہاے آتشین اور نیرون سے حملہ شروع کیا۔ ہر روز عیسائیون کی ایک بڑی تعداد قتل و اسیر ہوتی۔ اتنے مین ملک الصالح کی وفات کی خبر پہونچی۔ عیسائیون نے موقع دیکھکر سخت حملے شروع کیے۔ مسلمانون نے بھی خوب مقابلہ کیا اس مرتبہ اسلامی فوج امیر فخرالدین کی سرکردگی مین تھی جس نے نہایت شجاعت سے مقابلہ کیا۔ یہ تمام واقعات دریاے اشمون پر ہوے اور عیسائیون کو عبور کرکے منصورہ تک پہونچنے کا موقع نہ ملا دریاے نیل کے سوا انھین کوئی راستہ معلوم نہ تھا۔ اس اثنا مین ایک باغی مسلمان نے ایسا راستہ بتادیا جہان سے آنے مین سہولت نظر آئی اور تمام سواران جمعیت ہیکلیین (ٹمپلرز) اور جمعیت سینٹ جان (قدیس یوحنا المعمدان) کونٹ رابرٹ نواب ارتواز برادر لوئی کی سرکردگی مین نہر کے اس پار آگئے نواب موصوف نے راے دی کہ یون ہی دباے چلے جانا چاہیے لیکن جمعیت ہیکلیین کے سردار نے سمجھایا کہ دشمن کے ظاہر پر اعتبار نہ کرنا چاہیے لیکن رابرٹ نے نہ مانا۔ اسوقت امیر فخرالدین حمام مین خیمہ زن تھا اسے عیسائیون کی آمد آمد کی خبر معلوم ہوی۔ اس نے اپنے سپاہیون کو بلا کر مقابلہ کا قصد کیا۔ ایک دو ابتدائی معرکون مین مسلمانون کو کچھ ہزیمت ہوی تھی کہ ملک الصالح کے غلامون نے نہایت سختی سے مقابلہ کیا اس معرکہ مین عیسائیون کی طرف سے نواب مذکور۔ ولیم لانگ سورڈ اور ایک انگریز امیر جو دو سو ناٹون کے ساتھ کمک کے لیے آیا تھا اور راؤل دی کونزی اور بہت سے سردار کام آئے۔ مسٹر کاکس لکھتے ہین کہ مملوک اُنپر اس طرح آن پڑے جس طرح شکاری جانور شکار پر آپڑتا ہے مسلمانون کی تھوڑی فوج اس خدمت پر روانہ کی گئی کہ نواب ارتواز کی فوج مین اور اوس اصلی

علیحدہ ہوگیا اور ایک چھوٹے سے ٹیلے پر صرف چند نائٹون کے ساتھ چڑھ گیا جہان مسلمانون نے اُسے گھیر لیا اور ہتھیار رکھدینے پر مجبور کیا اور یہ وعدہ کیا کہ آپ کی جان محفوظ رہے گی۔ قریب قریب اسکے تمام امرا کا فرون کے ہاتھ مین گرفتار ہوگئے[۱]۔ بادشاہ اور اسکی فوج کے معاوضہ مین دس ہزار زر سرخ کا مطالبہ کیا گیا اور یہ بھی کہا گیا کہ شہر

(بسلسلۂ نوٹ صفحہ سابق) فوج مین جو بادشاہ کے ہمراہ تھی باہم تعلقات نہ رہین اور ایک دوسرے کی خبر نہو۔ اہل صلیب پر کانون چیرے کھولتے ہوے پانی کا مینھ۔ ڈھیلے اور جلتی ہوی لکڑیان برسنے لگین" جب اس واقعہ کی خبر بادشاہ لوئی کو پہونچی اس نے اپنے سردار فوج کو جلدی پہونچنے کا حکم دیا۔ راہ مین مسلمانون سے مقابلہ ہوا اور خنجر و سنان و تیر و پیکان کی ایک جنگ شدید ہوی۔ مسیحیون مین دالی ترلیشاطو۔ ہوگز دی اکوسا۔ رحال دی فنورہ۔ اور فارلیس دی لوبی وغیرہ بڑے بڑے سردار کام آئے سارارد دی ایری ایک عیسائی سردار کے ایک مملوک نے ایسی تلوار ماری کہ بیچ مین سے سر دو پھانک ہوگیا۔ اتنے مین لوئی خود اپنی فوج کو لیے ہوے آپہونچا۔ عیسائیون کے پیر جو اُکھڑ چلے تھے پھر جم گئے۔ کہ بادشاہ کا دوسرا بھائی کاونٹ آف انجو گھوڑے پر سے گرا مسلمانون نے اسکی گرفتاری کا قصد کیا لیکن لوئی اور اسکی فوج جھک پڑی اور اُسے چھڑا لے گئی لڑائی برابر ہوتی رہی حتی کہ دونون فریق تھک گئے اور کسی ایک کو بڑھنے کی ہمت نہین پڑتی تھی۔ اس اثنا مین مقتولین کی لاشون کے سڑنے سے عیسائیون مین وبا پھیل گئی اور کثرت سے سپاہی مرنے لگے ساتھ ہی رسد کی بھی کمی معلوم ہونے لگی اور بھوک کی سختی بھی شروع ہوی۔ ان مصائب پر جنگ کے مصائب مزید تھے۔ منصورہ کے قریب مسلمانون کے جہاز پہونچ گئے اور جب اُنھین کوئی جہاز ایسا ملتا جو عیسائیون کی مدد کے واسطے آیا ہو تو وہ اُسے گرفتار کر لیتے۔ مرض کی شدت سے بادشاہ لوئی بھی بیمار پڑ گیا۔ مسیحیون نے گھبرا کر کہ مبادا یہ مرنہ جائے مسلمانون سے چند روز کے لیے مہلت جنگ طلب کی۔ اتنے مین ۱۲ ذیقعدہ ۶۴۷ھ کو سلطان غیاث الدین توران شاہ اپنی فوج لیے ہوے مسلمانون کی کمک کو آپہونچا اور ایک بحری و بری جنگ ہوی جسمین مسلمانون نے عیسائیون کے (۳۲) جہاز گرفتار کر لیے۔ لوئی نے عیسائیون کی کمزوری دیکھکر صلح کی درخواست کی اور یہ صورت معاہدہ پیش کی کہ دمیاط لے کر شہر بیت المقدس کی حکومت اُسے دے دی جائے جسے ملک المعظم نے نامنظور کر دیا۔ پھر عیسائیون نے دمیاط واپس جانے کا قصد کیا جس کی خبر پاتے ہی مسلمانون نے غربی فارسکو تا بین تعاقب کرکے مقابلہ کیا یہ قتال نہایت سخت تھا اور کہا جاتا ہے کہ تیس ہزار عیسائی مارے گئے۔ اس حملہ مین لوئی مع اپنے بھائی اور امراے فوج کے گرفتار ہوا۔ تمام عیسائی یا تو گرفتار ہوے یا قتل کیے گئے۔ مسلمانون نے لوئی کو منصورہ مین لاکر اس کے تمام امیرون سمیت کاتب الانشا فخر الدین بن لقمان کے مکان مین رکھا۔ اور ملک المعظم توران شاہ نے منصورہ سے فارسکو آکر اس فتح کی یادگار مین لکڑی کا ایک برج تعمیر کیا ۱۲ (حروب صلیبیہ مولفہ سید علی الحریری صفحات ۲۵۲ و ۲۵۳)۔

[۱] سرگزشت ڈوان ویل جلد اول صفحات ۱۲۰ — ۱۲۸

دمیاطہ مسلمانون کو واپس کردیا جائے تاکہ دس سال کے لیے صلح کی جا سکے۔ اسکے سوا کوئی دوسری شرط ممکن نہ تھی جس پر لوئی رہائی حاصل کرسکتا[۵۱]

پردیسی امیر و رئیس جو شریک جنگ تھے انکی ایک بہت بڑی جماعت یورپ لوٹ آئی اور خود لوئی عکہ چلا گیا یہان اس نے فلسطین مین اقامت کرنے اور جہان تک فوج و خزانہ بہم پہونچ سکا جمع کرکے عیسائی قلعہ جات کے استحکام و تحفظ مین صرف کرنے کا ارادہ ظاہر کیا۔ چار سال تک برابر وہ اپنے کام مین لگا رہا اور ذلت و رسوائی کے ساتھ وطن واپس جانے سے انکار کرتا رہا۔ اس تمام مدت مین اس نے کوئی فیصلہ کن جنگ نہین کی لیکن یافا اور قیساریہ کے قلعہ جات کی مرمت کردی اور جو مالک عیسائیون کے پاس باقی رہ گئے تھے انھین ایک محفوظ و قابل مدافعت حالت مین کردیا۔ اسکے بعد اس نے فرانس کا رخ کیا جہان اسکی بہت سخت ضرورت تھی لیکن جب اس نے اپنے ایک ایسے مقصد کو خیرباد کہا جو اُسے بے انتہا عزیز تھا تو اسکی گردن خجالت و اندوہ سے جھک گئی اس طرح صلیبی جنگ ششم ختم ہوی۔ لوی دل ہی دل مین نہایت درجہ غمزدہ اور نادم تھا اور خود اپنے آپ کو ملامت کرتا تھا کہ فضول اُس نے اپنی فوج اور رعایا کو شکست و تباہی سے ہم آغوش کیا اور شرفاے ملک اور خزانون کی بھینٹ چڑھائی جسکے مقابلہ مین اس سے کوئی ایسا کار نمایان نہین بن آیا جو اسکے نام کے لائق ہوتا یا یہ کہا جاتا کہ اس نے مسیحیون کی کچھ خدمت انجام دی یا انکی عزت رکھ لی[۵۲]

محاربۂ آخر:۔ یورپ سے چونکہ کوئی نئی کمک نہین آئی اسلیے فلسطین کے نائٹ اور امرا مجبوراً اپنے قلعون کے حدود مین پناہ گزین رہنے لگے کبھی کبھی دشمنون سے صلح کے معاہدے بھی کرتے رہتے تھے جنہین ہمیشہ انھین کا پہلو دبا ہوا رہتا تھا جمعیات ضیاف الغرباء اور ہیکلیین اکثر آپس ہی کی لڑائی جھگڑون مین مصروف رہتی تھین کہ اس اثنا مین مصر سے ایک تازہ حملہ ہوا جس نے اور ستم ڈھایا۔ اس نے گو مخالفین کی مخالفت دور کردی اور تمام عیسائیون کو متحد کردیا لیکن سلطنت کا قریب قریب تختہ الٹ دیا اور یہ اندیشہ ہوگیا کہ شاید سلطنت عیسوی کو یہان سے یکلخت مفقود ہونا پڑے گا۔ انطاکیہ بزور شمشیر لے لیا گیا قیساریہ بھی ان عالمگیر آفات سے بچ نہ سکا تسخیر انطاکیہ کے بعد سترہ ہزار آدمی قتل کیے گئے اور ایک لاکھ سے زیادہ قید کرلیے گئے اور وہ شہر جو ایک زمانہ مین دور دور مشہور تھا اب ایک ویرانہ نظر آنے لگا[۵۳]

اس دل ہلا دینے والے سانحہ نے جسکے ساتھ عیسوی سلطنت انطاکیہ کا خاتمہ ہوگیا پاپاے روم کو معاملات مشرق کی طرف متوجہ کردیا۔ لوئی نہم شاہ فرانس کے فرو ہونے والے جوش نے اسے پھر حوصلہ دلایا

---

۵۱ سرگزشت ژوان ویل جلد اول صفحات (۱۵۸) و (۱۶۳)۔ ۵۲ ایضاً جلد دوم صفحات ۲۲۵ - ۲۳۲ و تاریخ میتھیو پیرس صفحہ ۶۳ ۔ ۵۳ ایضاً صفحہ ۹۵۶ و ہسٹوریا سینودتائی جلد (۳) حصہ (۱۲) باب (۹)

# الناظر

نمبر ۴۸ جلد ۸ — یکم جون سنہ ۱۲ ۱۹ء


| مضمون | مصنف | صفحہ |
|---|---|---|
| عالم فطرت مین انسان کا مقام | مولوی معشوق حسین خان بی اے | 1 |
| فلسفۂ عشق (نظم) | سید کلب احمد مانی جائسی | ۱۰ |
| فطرت کا اخلاق | مولوی سید محمد ضامن کنتوری | ۱۲ |
| ناکامِ حیات (نظم) | سید محمد یوسف قیصر (بھوپال) | ۱۹ |
| عمر قید سے رہائی | "ابوالرشاد" | ۲۱ |
| ہلال (نظم) | منشی موسیٰ حسین اختر جلال آبادی | ۲۹ |
| نشتر سخن اور امیر مینائی کا سفر دکن | سید علی احسن احسن مارہروی | ۳۰ |
| تخمیس بر غزل جلیل | مولوی امین الحسن بسمل موہانی | ۳۸ |
| الناظر پر نظر | سید سلطان حیدر جوش (علیگ) | ۴۰ |
| الناظر کو مراسلہ | مولانا شفق عماد پوری | ۴۴ |
| نظرے خوش گزرے | | ۴۶ |
| محاربات صلیب | مولوی معشوق حسین خان بی اے (علیگ) ۱۳۷ - ۱۷۹ | |

**نوٹ** - کا فوری جنتری سنہ ۱۹۱۳ء کی جس مین پوری فہرست اور سارٹیفکٹ درج ہے - دس پڑھے لکھے آدمیون کا نام اور پورا پتہ لکھنے پر بلا قیمت ومحصول بھیجی جاتی ہے -

۲۷

## بہترین دوا اور دوایات ہم صفت اور ہم فوائد و لاجواب ہین

## قوت باہ کی گولیان

جیسا نام ویسا کام

ڈاکٹر برمن کی تیار کردہ قوت کی گولیان ۳۰ سال سے تمام ہندوستان مین مشہور ہو رہی ہین طاقت دینے والی مشہور دوا ہین فاسفورس اسکنشا وانا ملا کر یہ گولیان بنی ہین مغز زیرہ رگ اور خون کو طاقت دینے کا دعوے رکھتی ہین زیادہ محنت جوانی کی خرابی اور بے اعتدالی خواہ کسی وجہ سے ہو سستی پیدا ہوگئی ان گولیون کے استعمال کیجے اول روز سے فائدہ ظہور ہو جاتا ہے ان مین قوت اور مزاج مین گرمی معلوم ہونے لگتی ہے چہرہ رونق اور جوانی اور ضعیفی کی حالت سے ٹوٹے ہوے جسم مین دوبارہ جوش لاتی ہے - (۴۰) گولیون کی شیشی دو ہفتہ کی خوراک کا ایک روپیہ محصولڈاک ایک سے چار شیشی تک ۵ر

### امتحاناً نمونہ کی گولیان مفت دی جاتی ہین

امتحان کے اول ہی روز سے اپنا فائدہ دکھاتی ہین ضرور امتحان کیجیے - اگر آپ بلا قیمت انکی آزمائش کرنا چاہین تو صرف محصولڈاک دو پیسہ کا ٹکٹ پیڈ لفافہ مین بھیجیے اور اس خط مین دس خواندہ آدمیون کے نام مع صاف پتہ روانہ فرمایئن - ڈاکخانہ وضلع ضرور لکھیے گا

**المشتہر**

**ڈاکٹر ایس کے برمن نمبر ۵ و ۶ تاراچند دت اسٹریٹ کلکتہ (ہمیپل ڈیپارٹمنٹ) -**

## کولا ٹانک

ہر ایک کے لیے طاقت بڑھانے کی دوا

کولا طاقت بڑھاتا ہے زیادہ فکر کی وجہ سے یا محنت - غم - بیماری تبدیلی آب وہوا کی وجہ سے بدن کمزور ہو گیا ہو - تو کولا استعمال کرو اس سے طاقت پیدا ہوتی ہے کولا دم کو بڑھاتا ہے گھوڑے کی سواری پہاڑ کی چڑھائی کشتی - کسرت - ناچ گانا - پڑھنا پڑھانا اور خیال وغیرہ کے کامون مین پہلے کولا پیو دم جلدی نہین تھکے گا حوال دل دھڑکن کلیجہ کی کمزوری کو فائدہ کرتا ہے اگر کام یا کسی وجہ سے رات کو جاگنا ہو تو کولا پیو اس سے حرارت نہین رہے گی - کولا شراب کو چھوڑاتا ہے اگر زیادہ شراب پی ہو تو ایک یا دو خوراک کولا پیو جاؤ اچھی نیند آجاے گی تھوڑے دن کے استعمال سے شراب سے نفرت ہو جاتی ہے کولا کے سہارے افیون چھوٹتی ہے کولا کھاؤ افیون کی مقدار کم کرو تھوڑے دن مین بغیر کسی تکلف کے افیون چھوٹ جائے گی - قیمت فی شیشی عہ محصول ۵ر

**المشتہر**

**ڈاکٹر ایس کے برمن نمبر ۵ و ۶ تاراچند دت اسٹریٹ کلکتہ**

# الناظر

نمبر ۴۸ جلد ۸ — بسم اللہ الرحمن الرحیم — یکم جون سنہ ۱۹۱۳ء


## عالم فطرت مین انسان کا مقام

پروفیسر ہکسلے کہتے ہین کہ مجھے ۱۸۵۴ء مین علم حیات (بیالوجی) کے اصول پر لکچر دینے کا کام سپرد تھا اُس سلسلے مین مین نے کئی لکچر دیے۔ پھر ایک مدت بعد ضروری اصلاح کر کے انھین کتاب کی شکل مین طبع کرا لیا۔ ان لکچرون کی تیاری مین انھین بہت سے ایسے اصول پر بحث کرنا پڑی جو اس وقت تک حل نہین ہوے تھے سب سے مشکل جو شے تھی وہ یہ ہے کہ مدارج حیوانات مین انسان کی منزلت کیا ہے۔ اسی زمانہ مین پروفیسر ہکسلے کے دوست سر ولیم لارنس کی خوب خبر لی گئی تھی کیونکہ انھون نے کتاب "اون مین" لکھ کر طبع کرانے کی جرأت کی تھی۔ پادریون نے کفر کے فتوے بھی لگا دیے۔

اس زمانہ مین خود ان لوگون مین جو حقیقت انسانی پر عالمانہ بحث کرتے تھے مثلاً Linnæus لی نیس۔ کیوویر (Cuvier) اور لائل (Lyell) وغیرہ مین بہت اختلاف تھا اور یہ تسلیم کرنے پر کوئی راضی نہین ہوتا تھا کہ انسان اور دیگر حیوانات مین ایک سلسلہ مسلسل ہے اور کوئی سد سکندری حائل نہین۔ ہکسلے کہتے ہین کہ مین خود اپنے خیالات مین متذبذب تھا لیکن ایک مرتبہ میری نظر ایک مضمون پر پڑی جو لی نین سوسائٹی کے سامنے "حیوانات شدی کے عادات و اطوار۔ اصول تقسیم و فرق ابتدائی" پر پڑھا گیا تھا جسمین دماغ کی بعض تشریحی مناسبتون کا ذکر تھا۔ اس مضمون نے ایک قسم کی تحریک پیدا کی کہ اس بات کی حقیقت دریافت کرنا چاہیے اور تھوڑے ہی عرصہ بعد معلوم ہو گیا کہ یہ خصوصیات نوع انسان کے ساتھ مخصوص نہین ہین بلکہ بندرون اور لنگورون کے بھی بعض اقسام مین پائی جاتی ہین۔

ہکسلے کی تحقیقات ابھی یہین تک پہنچی تھی کہ ڈارون کی مشہور و معروف کتاب "اوریجن آف اسپشیز"
شائع ہوی۔ چونکہ نوامیس نشو و نما اور تشریح ذی فقرات پر مسٹر ڈارون نے بحث نہین کی تھی اسلیے ہکسلے نے
اس حیثیت کے ساتھ مسئلۂ ارتقا کو اُٹھایا۔ ۱۸۶۰ء مین انھون نے انسان اور دیگر حیوانات کے باہمی تعلق پر
چھ لکچر دیے۔ ماہرین علوم و فنون کی ایک پنچایت نے اسی سال برٹش ایسوسی ایشن نے آکسفورڈ مین اس مسئلہ پر
تمام و کمال بحث کی لیکن کوئی امر طے نہین پایا حتیٰ کہ ۱۸۶۲ء مین بمقام کیمبرج (Cambridge) ہکسلے
کے ایک دوست سر ولیم فلاورنے علی الاعلان یہ ظاہر کیا کہ بعض دماغی خصوصیات جو محض ذات انسانی کے ساتھ
مختص سمجھی جاتی تھین بندرون مین بھی پائی جاتی ہین۔

ہکسلے کی جب یہ کتاب "مینس پلیس ان نیچر" (Man's place in nature) شائع ہوی تو بیچارے کو
تمام اطراف سے ہدف ملامت وطعن بننا پڑا بعض نے غلط بیانی اور غلط تشریح کر کے مضحکہ اڑانا شروع کیا اور غریب
پر ایسی نظرین پڑنے لگین جیسے کسی بدمعاش کافر کو کوئی دیکھتا ہو۔ مجھے اپنی جگہ پر امید ہے کہ مندرجہ ذیل مضامین
کے پڑھنے والے مجھ غریب کو اس نظر سے نہ دیکھین گے اور نہ ہمارے مہربان علما اس سے میرے مذہبی عقائد کو
مستنبط کرینگے بلکہ یہ یاد رکھین گے کہ علمی بحث اور ہے اور عقاید کی بحث اور۔ میری اگر خطا ہے تو صرف اس قدر کہ
ہکسلے کی تحقیقات علمی کا خلاصہ درج کرتا جاتا ہون۔ میری مجال نہین کہ اپنے ملک کے بزرگوارون کی شان مین
یہ خیال زبان سے نکالون کہ انکے جد اعلےٰ بندر تھے انسان نہ تھے۔

## انسان نما بندرون کی تاریخ طبعی

(۱)

زمانۂ قدیم کی حکایتین اور روایتین ایسی دلاویز و حیرت انگیز واقعات سے مملو ہین کہ کہانیون سے زیادہ
انکی وقعت نہین معلوم ہوتی۔ رستم و اسفندیار کے قصے۔ رام لچھمن کے حیرت انگیز کارنامے خاص کر ہنومان جی کی
کارگزاریان جب موجودہ زمانہ کی علمی کد و کاوش و تحقیقات کی روشنی مین دیکھی جاتی ہین تو محض خواب و خیال
نظر آتی ہین۔ ہنومان جی کے حالات کسی کو باور ہون یا نہ ہون لیکن بہت سی ایسی کتابین ہین جو گو ڈھائی سو
برس سے زیادہ پُرانی نہین ہین مگر ان مین انسان نما بندرون کے حالات بکثرت پائے جاتے ہین۔ "پاگی
گا لیٹا کی کتاب "سلطنت کانگو کے حالات" جو ۱۵۹۸ء مین ایک پرتگالی جہازران (Edward Lopes)
ایڈوارڈ لوپیز" کے جمع کیے ہوے نوٹون سے مرتب کی گئی تھی موجودہ سرمایۂ تاریخ مین ان جانورون کے حالات کی

سب سے قدیم کتاب جو چھپی ہے اسکے دسوین باب مین لکھا ہے کہ "ملک سنگان مین دریاے زیری" (Zaire) کے کنارے ایسے بکثرت بندر ہین جو انسانی حرکات سکنات کی نقل کرکے امرا کو بہت خوش کرتے ہین"۔ فرانس کے مشہور مصور ہمایون ڈی برای" نے ان بندرون کی تصویر کو بے دم کے لمبے ہاتھ والے اور بڑے کان والے بندر کی طرح دکھایا ہے اور قد چمپانزی کے برابر بتایا ہے ممکن ہے کہ یہ محض خیالی تصویر ہو یا حقیقی ہو اور کسی چمپانزی کو دیکھکر کھینچی گئی ہو۔ بہرحال اس سے اتنا ضرور پتہ ملتا ہے کہ اس قسم کے جانورون کے حالات تاریخ مین سترھوین صدی عیسوی سے پاے جاتے ہین۔

سنہ ۱۶۱۳ء مین ایک شخص نے ایک کتاب "پرشاز کی سیاحت" (Purchas his pilgrimage) کے نام سے چھاپی تھی۔ ایک مقام کے حال مین پرشاز یہ بیان کرتا ہے کہ اس نے اپنے دوست اندرو بیٹل ایک پرانے سپاہی سے جو سلطنت کانگو مین مدتون رہا تھا ایسے بڑے بڑے بندرون کا حال سُن کر بہت تعجب کیا جنکا قد انسان کے قد کے برابر اور جسامت انسان سے دو حصے زیادہ تھی (سنہ ۱۶۲۶ء کے مطبوعہ نسخے مین اتنا اور زیادہ تھا کہ ان جانورون کی پنڈلیان نہ تھین۔ حاشیہ پر انکا نام "پانگو" بتایا گیا ہے) اسی طرح کی ایک دوسری کتاب پرشاز کے سفر" (Purchas his pilgrims) مطبوعہ سنہ ۱۶۲۵ء کے دوسرے باب مین وہی مصنف صوبجات پانگو۔ کانگو میاسبی وغیرہ کا حال بیان کرتے وقت لکھتا ہے کہ "صوبہ میاسبی[1] مین تمام جنگل اور باغ ہین .... یہان کوئی غلہ نہین ہوتا اور لوگ کیلے اور بعض درختون کی جڑون پر بسر اوقات کرتے ہین ... یہان ایک بڑی ریگستانی خلیج ہے۔ راس نیگرو سے دو فرسخ جانب جنوب .... یہان ایک دریا ہے "بانا"[2] نام ... جب سورج جنوب کی جانب مائل ہوتا ہے اس وقت اسمین کشتی چل سکتی ہے .... یہ ایک بہت بڑا دریا ہے اسمین بہت سے جزیرے ہین جہان لوگ رہتے ہین لیکن جنگلون مین تمام بیبون (بڑا بندر) بندر، لنگور اور طوطے اسقدر ہین کہ ان مین سے گزرنا انسان کے لیے خطرناک ہے۔ اسمین دو طرح کے بڑے زبردست حیوان ہین جو بہت خطرناک ہین۔ وہان کی زبان مین انمین سے سب سے بڑے کو "پانگرو" اور چھوٹے کو "انجیکو" کہتے ہین "پانگو" بالکل آدمی کے مانند ہوتا ہے لیکن جسامت مین بجاے انسان کے دیو کی طرح ہوتا ہے اسکا قد بہت بڑا ہوتا ہے چہرہ بالکل آدمی کا سا ہوتا ہے۔ آنکھین اندر گھسی ہوی ہوتی ہین اور بھوین بڑی لمبی لمبی ہوتی ہین۔ چہرہ اور

[1] بو انگو سے ساحل کی جانب ۱۹ فرسخ کے فاصلہ پر واقع ہے ۱۲ [2] خط استوا سے ۱۱ درجہ جانب جنوب واقع ہے ۱۲

[2] اس کا موجودہ نام "وو کا ما" اور "فرنند داس" ہے ۱۲

کان پر بال نہین ہوتے۔ ہاتھ بھی صاف ہوتے ہین لیکن جسم بالون سے بھرا ہوتا ہے جو بہت گھنے نہین ہوتے اور بھورے رنگ کے ہوتے ہین۔ آدمی سے صرف اتنا فرق ہوتا ہے کہ انکی ( Calf ) پنڈلی نہین ہوتی۔ یہ ہمیشہ ٹانگون کے بل چلتا ہے درختون مین سوتا ہے اور برسات مین پانی سے بچاؤ کے لیے جاے حفاظت بناتا ہے اسکی غذا پھل پھلیری ہے گوشت بالکل نہین کھاتا۔ بات چیت بھی نہین کرسکتا اور دوسرے جانورون سے زیادہ سمجھدار نہین ہوتا۔

اس ملک کے آدمی جب جنگلون مین سفر کرتے ہین تو رات کے وقت آگ چارون طرف جلا لیتے ہین اور صبح ہوتے ہی اسی طرح چھوڑ کر چلے جاتے ہین۔ جب یہ چلے جاتے ہین تو پانگو آتا ہے اور اسی طرح وہ بھی بیٹھتا ہے لیکن جبتک آگ خود بخود نہین بجھ جاتی نہین اُٹھتا کیونکہ اسے لکڑیان جلانا نہین آتا۔ جب کبھی نکلتے ہین پانچ پانچ چھ چھ نکلتے ہین اور جو آدمی جنگل مین مل جاتا ہے مار ڈالتے ہین۔ اکثر جب انکے رہنے کی جگہ ہاتھی چارا کھانے آتے ہین تو یہ اُن پر حملہ کر بیٹھتے ہین اور اتنے گھونسے مارتے ہین کہ ہاتھی چیخ مار کر بھاگ جاتے ہین۔ یہ "پانگو" کبھی زندہ نہین پکڑے جاتے کیونکہ اتنے قوی ہوتے ہین کہ دس آدمی ایک کو نہین تھام سکتے ..... پانگو کی مادہ اپنے بچے کو پیٹ مین چھپاے رہتی ہے اور جب دیسی آدمی کسی مادہ کو مار ڈالتے ہین تب کوئی بچہ مان کے پیٹ سے چمٹا ہوا ہاتھ آتا ہے۔ جب کوئی مرتا ہے تو دوسرے پانگو میت کو بہت سی لکڑیون اور شاخون سے ڈھانک دیتے ہین" اس کتاب کا پرتگالی مصنف ایک جگہ حاشیہ پر اپنے انگریز دوست اینڈریو بٹیل کی روایت سے لکھتا ہے کہ "پانگو ایک دیوزاد بندر ہوتا ہے۔ اس نے (یعنے بٹیل نے) اکثر مرتبہ باتین کرتے وقت بیان کیا کہ ایک پانگو ایک مرتبہ ایک آدمی کے بچے کو اُٹھالے گیا۔ یہ بچہ ایک مہینے تک انمین رہا۔ پانگو اُنکو نہین نقصان پہنچاتے جنھین اچانک بغیر اطلاع کے پکڑ لیتے ہین۔ صرف انکو دیکھتے رہتے ہین لڑکا جب انکے پاس سے بھاگ آیا تو کہنے لگا کہ یہ بندر آدمی کے قد کے برابر لیکن جسامت مین دوگنے ہوتے ہین" اینڈریو بٹیل کہتا ہے کہ مین نے خود اس لڑکے کو دیکھا ہے۔

پروفیسر ہکسلے نے زمانۂ حال کے جغرافیہ سے اینڈریو بٹیل کے بیان کی تصدیق و تطبیق کرکے یہ بتایا ہے کہ ان دونون جانورون مین ایک جسکا نام انجیکو ہے ابتک اسی نام سے موسوم ہے لیکن لفظ "پانگو" اب باقی نہین رہا۔

اینڈریو بٹیل کے بعد جو لوگ پیدا ہوے انھون نے انسان نما بندرون کو خود دیکھا۔ یہ بندر یورپ مین

لاے گئے اور یہان بھی لوگون نے دیکھا۔ ٹل پیس (Tulpius) کی کتاب آبزروے شیانیز میڈی کا (Observationes Medicae) مطبوعہ ۱۶۴۱ء کی تیسری جلد کے چھپنویں باب مین ایک بندر کا ذکر ہے جسے سٹائرس انڈیکس (Satyrus Indicus) کے نام سے موسوم کیا گیا ہے لیکن امریکہ کے قدیم باشندے انھین اورنگ اُٹنگ (Orangautang) کے نام سے موسوم کرتے تھے اور افریقہ والے کواس مورو" کہتے تھے۔ ٹل پیس ایک بچے کے حال مین لکھتا ہے کہ اسکی عمر تین برس کے بچے کے برابر اور جسامت چھ برس کے بچے کے برابر تھی اسکی پیٹھ سیاہ بالون سے لدی ہوی تھی۔ بظاہر یہ چمپانزی کا بچہ معلوم ہوتا ہے۔

اسی زمانہ مین ایک دوسرا انسان نما جانور اور معلوم ہوا۔ بانٹیس (Bontius) (۱۶۵۸ء) نے ایک جانور کا حال لکھا ہے جسے وہ عورت کی طرح بتاتا ہے اور اورنگ اُٹنگ کے نام سے موسوم کرتا ہے لیکن ایک انگریز ماہر علم تشریح مسٹر ٹائیسن (Tyson) نے اس سے اختلاف کیا کہ اورنگ اُٹنگ نہین ہو سکتا۔ سب سے پہلے عالمانہ طریقہ پر اس انسان نما بندر کے حالات کی تحقیق انھین مسٹر ٹائیسن نے کی اور ایک کتاب لکھی ہے "بونے کی تشریح" جسمین اس جانور کا مقابلہ بندر، لنگور اور انسان سے کیا ہے۔ رائل سوسائٹی نے اس کتاب کو ۱۶۹۹ء مین طبع کرایا تھا۔ مسٹر ٹائیسن (Tyson) کہتے ہین کہ "بونا انگولا (افریقہ) سے لایا گیا تھا۔ اسکے بال سیاہ اور کھڑے کھڑے تھے۔ جب یہ عام چوپاؤن کی طرح چارون ہاتھ پاؤن کے بل چلتا تھا تو نہایت بُرا معلوم ہوتا تھا کیونکہ ہاتھ کی ہتھیلی کو زمین پر جماتے کے بجاے پشتہاے انگشت کے بل چلتا تھا۔ مین نے جب اسے دیکھا یہ بہت کمزور ہوگیا تھا حتی کہ اپنے جسم کا بار بھی نہین اُٹھا سکتا تھا۔ چوٹی سے ایڑی تک خط مستقیم اگر لیا جاے تو صرف قد چھبیس انچہ تھا۔" اس جانور کا ڈھانچہ حسن اتفاق سے پروفیسر ہکسلے کی نگاہ سے گزرا ہے وہ کہتے ہین کہ مسٹر ٹائیسن (Tyson) نے خوب تحقیق کرکے بتایا ہے کہ یہ جانور (۴۷) باتون مین بمقابلہ بندرون اور لنگورون کے انسان سے زیادہ مشابہ ہے اور (۳۴) باتون مین بمقابلہ انسان کے بندرون اور لنگورون سے زیادہ مشابہ ہے۔ مسٹر ٹائیسن نے بہت غور کے بعد یہ بھی نتیجہ نکالا کہ یہ جانور نہ تو ٹل پیس (Tulpius) اور بانٹیس (Bontius) کا اورنگ اُٹنگ ہے اور نہ افریقہ کا کواس مورو" اور نہ اینڈر وبٹیل کا "بانگو" بلکہ اُس طرح کا ایک بندر ہے جیسے قدیم زمانہ مین بونے ہوا کرتے تھے۔ یہ بندر یا کسی اور جانور کے مقابلہ مین انسان سے بہت زیادہ مشابہ ہوتا ہے۔ تاہم اسے

ہمجنس نہین کہا جا سکتا - یہ بلا شک جانور ہے اور بندر کی ایک خاص قسم ہے -

لفظ چمپانزی کے نام سے اہل یورپ اٹھارہوین صدی کے نصف اول مین آشنا ہوے تھے لیکن اس انسان نما بندر کے حالات سب سے پہلے ۱۷۴۴ء مین ولیم اسمتھ نے اپنے "سفرنامہ گنی" مین لکھے ہین - سیرالیونی ( Sierra Leone ) کے جانورون کے حالات مین پندرھوین صفحہ پر ولیم اسمتھ لکھتا ہے کہ "اب مین ایک عجیب جانور کا حال لکھتا ہون جسے اہل یورپ مینڈرل ( Mandrill ) کہتے ہین ... انکے جسم (اگر جوان ہون تو) ایک متوسط القامت انسان کے برابر ہوتے ہین لیکن ٹانگین بہت زیادہ چھوٹی اور پیر بہت بڑے ہوتے ہین - انکے ہاتھ اور بازوؤن مین تناسب ہوتا ہے - لیکن سر بہت بڑا ہوتا ہے اور چہرا چوڑا اور چپٹا جسمین سواے بھوؤن کے کہین بال نہین ہوتے - ناک بہت چھوٹی اور مُنھ چوڑا اور ہونٹ پتلے پتلے ہوتے ہین چہرہ پر سفید جلد ہوتی ہے اور بڈھے آدمی کی طرح جھریان پڑی رہتی ہین جسکی وجہ سے نہایت قبیح معلوم ہوتا ہے - دانت چوڑے چوڑے اور زرد ہوتے ہین اور ہاتھون مین بھی چہرہ کی طرح بال نہین ہوتے بلکہ ایک سفید کھال ہوتی ہے اسکے علاوہ باقی تمام جسم پر ریچھ کی طرح سیاہ سیاہ بال لدے ہوتے ہین - یہ کبھی چارون ہاتھ پاؤن کے بل نہیں چلتے اور جب انھین چھیڑا جاے تو بچون کی طرح چلاتے ہین - مین جب شربرو[۱] مین تھا وہان ایک صاحب مسٹر کمربس[۲] سے ملاقات ہوی - انھون نے ان عجیب جانورون مین سے ایک جانور مجھے تحفۃً دیا تھا جسے دیسی لوگ بوگو کہتے تھے - اسکی عمر چھ ماہ کی تھی اور مادہ تھی لیکن اس عمر مین بھی بیبون ( Baboon ) سے زیادہ بڑی تھی - مین نے اسے ایک غلام کے سپرد کر دیا جو اسے کھانا کھلانا اور اسکی حفاظت کرنا خوب جانتا تھا کیونکہ یہ جانور نہایت درجہ نازک ہوتا ہے - لیکن جب کبھی مین جہاز کے ڈک پر چلا جاتا تو ملاح اس غریب جانور کو خوب چھیڑتے - بعضون کو اسکے آنسو بہتے اچھے معلوم ہوتے بعضون کو اسکے رونے کی آواز پیاری معلوم ہوتی بعض اسکی چپٹی ناک سے نفرت کرتے - ایک دفعہ ایک نے اُسے مارا اور جب میرے حبشی غلام نے جو حفاظت پر مامور تھا روکا تو کہنے لگا "تجھے اپنی ملک والی عورتون سے بہت محبت معلوم ہوتی ہے - پھر اس سے کیون نہین شادی کر لیتا" - اسکا جواب غلام نے فوراً یہ دیا "نہین حضور یہ میری بی بی بننے کے لیے موزون نہین ہے - یہ سفید رنگ کی عورت ہے اور آپ کی بی بی خوب بنے گی" - دوسرے دن صبح کو حبشی غریب مردہ پایا گیا - مجھے یقین ہے کہ یہی اس کا مذاق اسکی جان لینے کا باعث ہوا -

پروفیسر ہکسلے کی راے مین ولیم اسمتھ کا مندرل یا بوگو بلا شبہ چمپانزی کی قسم سے ہین -

Cummerrao ۲ Sherbro ۱

جب ۱۷۶۶ء مین بفون ( Buffon ) نے اپنی مشہور و معروف عظیم الشان کتاب کی چودھوین جلد تمام کی اسوقت وہ لکھتا ہے کہ ایک افریقہ کا انسان نما بندر اسکی نظر سے گزرا تھا۔ اور اسی طرح کا ایک ایشیائی بندر جو خوب جوان تھا۔ لیکن اورنگ اوٹن اور اسمتھ کے منڈرل کا حال اس نے صرف سُنا تھا۔ دیکھا نہ تھا۔ انیڈریو بٹیل نے جس جانور کا نام انجیکو بتایا ہے اسی کو بفون ( Buffon ) نے جاکو ( Jacko ) لکھا ہے اور چونکہ جاکی کتاب دنیا مین بہت زیادہ مشہور ہوی اسلیے اسی نام سے وہ بندر مشہور ہوا۔ بفون لکھتا ہے جتنے "جاکو" اور "اورنگ" یورپ مین آئے سب بچے تھے۔ جوان ہو کر وہ "پانگو" سے کم نہ ہوتے ہونگے اور "جاکو" "اورنگ" اور "پانگو" سب ایک ہی قسم کے ہین۔ لیکن بیس برس بعد بفون کو اپنی رائے بدلنی پڑی اور اُسے یہ ظاہر کرنا پڑا کہ خود "اورنگ" کی دو قسمین ہین۔ بڑی وہ ہے جسے انڈریو بٹیل نے پانگو کہا ہے اور چھوٹی کا نام "جاکو" ہے۔ آخرالذکر شرق الہند کا اورنگ ہے اور جن افریقہ کے جانورون کو اس نے اورٹلپیس ( Tulpius ) نے دیکھا تھا وہ صرف "پانگو" کے بچے ہین۔ اسی زمانہ مین ۱۷۸۰ء مین واز میر ( Vosmaer ) ایک ماہر علم موجودات عالم باشندہ ہالینڈ نے بھی اورنگ کا حال لکھا ہے اور مشہور ماہر فن تشریح پیٹر کیمبر ( Peter Camper ) نے ۱۷۷۹ء مین ایک مضمون لکھا ہے۔ اس نے چند مادائون اور ایک نر کی تشریح کی تھی وہ کہتا ہے یہ سب بچے ہین اور چار فیٹ سے زیادہ انکا قد نہو گا۔ واز میر کے بیان کے موجب اورنگ ٹائیسن کے پگمی اور ٹلپیس کے اورنگ سے بلحاظ رنگ اور لمبے بالون کے اور نیز ظاہری شکل و صورت کے بالکل مختلف ہوتا ہے۔ اسکے بازو۔ ہاتھ اور پاؤن زیادہ لمبے ہوتے ہین انگوٹھا بہت چھوٹا ہوتا ہے اور پنجے بھی نسبتہً بہت چھوٹے ہوتے ہیں۔ ایشیا اور بورنیو کا "اورنگ" وہ بے دم کا بندر نہین ہے جو حسب لینوس نے لکھا ہے۔ نہ وہ پانگو ہے اور نہ جیکو۔ نہ ٹلپیس کا "اورنگ" اور نہ ٹائیسن کا پگمی بلکہ وہ خود ایک خاص قسم کا جانور ہے۔

کچھ زمانے بعد ڈچ مقبوضات ہند کے ایک سرکاری عہدہ دار موسیو ریڈ رسکر نے علوم و فنون کی بٹے وین سوسائٹی مین جزیرہ بورنیو کے حالات طبع کرئے جسمین اس نے اورنگ اوٹن کا ذکر کیا۔ بورنیو مین یہ بندر مقامات بنجرماسنگ۔ ممپاوا اور لنداخ مین پاے جاتے ہین لیکن انمین سے کسی کا قد ڈہائی فیٹ سے زیادہ نہ تھا۔ موسیو پام ریزیڈنٹ امبانگ نے لنداخ سے پانٹیانا جاتے وقت ایک اورنگ کو گولی مار کر پکڑا تھا اور شراب مین ڈال کر سیلے دیا بھیجدیا تھا تاکہ وہان سے یورپ بھیجدیا جاے۔ اس واقعہ کو خود موسیو پام ایک خط مین اس طرح لکھتے ہین "مین حضور کے پاس خلاف امید ایک "اورنگ" بھیجتا ہون۔ آج صبح آٹھ بجے

قریب مین نے سُنا تھا کہ ایک " اورنگ" یہان آیا ہے - ایک عرصہ تک ہم یہ کوشش کرتے رہے کہ لنداخ کے آدھے
راستہ پر گھنی جھاڑیون مین دباکر اسے زندہ پکڑ لین - ہم اس کوشش مین کھانا پینا تک بھول گئے تھے اور اسکا
بہت خیال تھا کہ کہین یہ نکل نہ جاے لیکن اسکے ساتھ ہی احتیاط کی بھی بہت ضرورت تھی کہ کہین اسے انتقام کا موقع نہ مل جائے
بندر برابر بھاری بھاری لکڑیان اور درختون کی ہری ہری شاخیں توڑ توڑ کر ہماری طرف پھینکتا رہا - یہ سب
تماشا تیسری پہر تک رہا اور مین نے ارادہ کیا کہ مجبوراً اسے گولی سے مار کر گراؤن - آخرکار مین نے گولی ماری جو
پسلی مین سے ہوتی ہوی اس طرح نکل گئی کہ اس نے کچھ زیادہ نقصان نہین پہونچایا جب وہ گر پڑا تو ہم کشتی مین
لاے اور ہاتھ پیر باندھکر ڈالدیا لیکن افسوس کہ صبح تک زخمون سے وہ مرگیا - " تمام پانٹیا کے لوگ جب ہم
وہان پہونچے تو دیکھنے آئے " پام نے اسکا قد چوٹی سے لے کر ایڑی تک ۷۹ انچہ بتایا ہے -

پروفیسر ہکسلے کہتے ہین کہ گو وہ مقامات جہان انڈریو بٹیل کے " پانگو" اور " انجیکو" بستے ہین یورپ سے بمقابلہ
ان مقامات کے زیادہ قریب ہے جہان " اورنگ" اور " گیبون" پائے جاتے ہین تاہم یورپ والے افریقہ کے
بندر سے دیر مین آشنا ہوے - پروفیسر نووون کی مشہور کتاب Osteology of the chimpanzee a orang
مطبوعہ ۱۸۳۳ء کی اشاعت کے بعد سے یورپ والے اسکے حالات سے واقف ہوے - جو حالات کہ پروفیسر مذکور نے کمال تحقیق و تدقیق سے
اسمین درج کیے ہین انکے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ جوان چمپانزی کا قد بمقابلہ ان بچون کے جن کا ذکر ٹائیٹسن - لفون اور ٹریل
نے کیا ہے بہت زیادہ تھا - ڈاکٹر طامس سیوج (Savage) امریکہ کے ایک پادری نے لکھا ہے کہ گیبون کے ملک
کے لوگ چمپانزی کو " انچیکو" بھی کہتے ہین جو بلاشک انڈریو بٹیل کے " انجیکو" کا نام ہے ۱۸۴۷ء مین ڈاکٹر سیوج نے
ایک اور بندر کا ڈھانچہ دریاے گیبون کے متصل ایک پادری مسٹر ولسن کے یہان دیکھا جسکے بارے مین نہایت
تحقیق کے بعد اسکی راے ہے کہ یہی بٹیل کا بتایا ہوا بندر " پانگو" ہے جسے دیسی لوگ " انجی اینا" بھی کہتے ہین -
ڈاکٹر سیوج نے اسے " پانگو" کے نام سے اسلیے موسوم نہین کیا کہ اس لفظ کے اطلاق مین مدتون نہایت شبہ رہا ہے
اسلیے اسکا نام " گوریلا" رکھا جو کارتھیج کے ایک سیاح نے جزائر افریقہ مین سے ایک جزیرہ کے بال دار باشندون
کے لیے استعمال کیا تھا لیکن یہ بھی بیان کر دیا کہ یہ جانور درحقیقت وہ جانور نہین ہے جسے کارتھیج کے سیاح نے
دیکھا تھا بلکہ اس کی ایک قسم ہے -

انڈریو بٹیل کے ذکر کیے ہوے حالات کے ڈھائی سو برس بعد آخر وہ زمانہ آیا جبکہ ان انسان نما
جانورون کی قسمین اچھی طرح تحقیق کے ساتھ دریافت ہوسکین - انکی چار قسمین معلوم ہوئین مشرقی ایشیا میں

اسکی دو قسمین "گیبون" اور "اورنگ" پائی جاتی ہین اور مغربی افریقیہ مین "چمپانزی" اور "گوریلا"۔

ان تمام انسان نما بندرون کو دیکھنے کے بعد معلوم ہوا کہ بہت سی خصوصیات بدنی وطبعی مین وہ انسان سے نسبت اشتراک رکھتے ہین مثلاً سب کے تعداد مین اسی قدر دانت ہوتے ہین جتنے انسان کے یعنی انسان کی طرح سب کے چار چار اگلے دانت ہوتے ہین۔ دو دو کچلیان ہوتی ہین چار چار چھوٹی ڈاڑہین اور چھہ چھہ بڑی ڈاڑہین اور سب ملا کر ۳۲ ہوتے ہین اور دودھ کے دانت صرف بیس ہوتے ہین یعنی چار چار اگلے۔ دو دو کچلیان اور چار چار ڈاڑہین۔ انکے بازو ہمیشہ ٹانگون سے زیادہ لمبے ہوتے ہین مگر کبھی زیادہ لمبے کبھی کم۔ یعنے اورنگ اوٹن کے بازو اور ٹانگون مین ۱: ۱¾ کی نسبت ہوتی ہے گیبون مین ۱: ۱½ کی نسبت۔ گوریلا مین ۱: ۱⅕ کی نسبت اور چمپانزی مین ۱: ۱⅙ کی نسبت بازوؤن اور ٹانگون مین ہوتی ہے یعنے بازو ہمیشہ ٹانگون سے لمبے ہوتے ہین سب کے بازوؤن کے آگے ہاتھ ہوتے ہین بعض کے انگوٹھے چھوٹے ہوتے ہین بعض کے بڑے لیکن پیر کا انگوٹھا ہمیشہ انسان کے انگوٹھے سے چھوٹا ہوتا ہے انمین سے نہ تو کسی کے دُم ہوتی ہے اور نہ عام بندرون کی طرح گالون مین تھیلی ہوتی ہے اور سب کے سب دنیائے قدیم کے باشندے ہین۔

تمام انسان نما بندرون مین "گبن" سب سے زیادہ چھوٹے نازک اور لمبے اعضا والے ہوتے ہین۔ انکے بازو اور ہاتھ اسقدر لمبے ہوتے ہیں کہ قیام کی حالت مین زمین چھو سکتے ہین۔ ہاتھ بھی پاؤن کے مقابلہ مین زیادہ لمبے ہوتے ہین اور تمام انسان نما جانورون مین یہی قسم ایسی ہے جسکے گٹے بندرون کی طرح ہوتے ہین "اورنگ اوٹن" کے ہاتھ لمبائی مین پنڈلی تک پہنچتے ہین۔ انکے ہاتھ پیر کے انگوٹھے بہت چھوٹے ہوتے ہین اور پیر ہاتھون سے بڑے ہوتے ہین انکے جسم اور رخسارون پر سرخی مائل بھورے بال ہوتے ہین۔ چمپانزی کے ہاتھ رانون کے نیچے تک ہوتے ہین۔ ہاتھ پیر کے انگوٹھے بڑے ہوتے ہین اور ہاتھ بمقابلہ پیرون کے زیادہ لمبے ہوتے ہین۔ انکے جسم کے بال سیاہ اور چہرہ کی کھال زرد ہوتی ہے۔ گوریلے کے ہاتھ پیرون کے وسط تک ہوتے ہین۔ ہاتھ پیر کے انگوٹھے بڑے ہوتے ہین۔ پیر بمقابلہ ہاتھون کے زیادہ لمبے۔ چہرہ سیاہ اور سیاہ بھورے رنگ کے بال ہوتے ہین۔

ماہرین علوم کائنات نے انکے مدارج کی تقسیم اس طرح پر کی ہے کہ "اورنگ اور گیبون" کو مختلف انواع کا تصور کیا ہے اول الذکر کو نوع "سیمیا" سے اور آخر الذکر کو نوع "ہلوبطیس" سے شمار کیا ہے لیکن چمپانزی اور گوریلے کو بعض ایک نوع مین شمار کرتے ہین اور بعض مختلف انواع ہین۔ اول الذکر انہین نوع "طروگلوبطیس" مین داخل کرتے ہین

اور آخرالذکر چمپانزی کو نوع "طروگلو دطیس" اور ان ہی اپنا" یا "بانگو" کو نوع "گوریلا" مین شمار کرتے ہین -

ان انسان نما حیوانون کے عادات واطوار کے متعلق واقعات بہت مشہور ہین لیکن قابل اعتماد شہادتین جو یوروپین لوگون کے واسطہ سے ہم پہنچی ہین "لیبون" کے متعلق بہت کافی ہین - اس سے کم "اورنگ اوٹن" کے متعلق ہین لیکن چمپانزی اور "گوریلے" کے متعلق مشہور شہادتون مین بہت کچھ اضافہ اور یوروپین تائید کی ضرورت ہے -

گیبون کی نصف درجن قسمین ایشیائی جزائر جاوا - سماترا اور بورنیو مین اور ملاکا - سیام اراکان - اور ہندوستان کے بعض مقامات مین بھی پائی جاتی ہین - انکا قد زیادہ سے زیادہ تین فیٹ چنانچہ دیکھا گیا ہے - انکا جسم بھی نازک ہوتا ہے اور اس قد وقامت و نزاکت کے ساتھ تمام دیگر انسان نما بندرون سے چھوٹی ہوتی ہین - ڈاکٹر سالمن مولر ایک مشہور ڈچ ماہر علم موجودات کا بیان ہے کہ گیبون پہاڑی ممالک مین رہتے ہین -

(باقی آیندہ)

معشوق حسین خان

# فلسفۂ عشق

ہے عشق اک سودائے سر یا کاہش روح روان
یا لذت درد جگر - یا حسرت آرام جان

مجموعۂ آلام ہے - سوز دل ناکام ہے
یا موت کا پیغام ہے - یا ہی بلائے جانستان

اک نکتہ ہے اک راز ہے - رمز نیاز و ناز ہے
یا یہ کہون اعجاز ہے - جو دل سے ہوتا ہی عیان

یہ ناوک صیاد ہے - یہ نشتر فصاد ہے
یہ خنجر جلاد ہے - یہ اک فنا کا ہے نشان

نیر نگیون مین فرد ہے - چہرہ پہ رنگ زرد ہے
بر مین دل پُر درد ہے - تن مین ہی جان ناتوان

یہ باغ مین گلریز ہے صحرا مین وحشت خیز ہے
دل مین الم انگیز ہے - سر مین جنون کا رازدان

ہے نجد مین وحشت جنون - فارس مین کوہ بیستون
لیلےٰ کی آنکھون کا فسون - شیرین کا حسن بے امان

ایمائے چشم پُر جفا - خون شہیدان وفا
آئین ارباب صفا - طرز ستم ہائے بتان

آنکھون مین ہے یہ اشک خون سینہ مین ہے سوز درون
ماتھے مین بخت واژگون - یہ ٹھونیہ آہون کا دہوان

بیخوف ہے بیباک ہے - بیرحم ہے سفاک ہی
ایسا یہ اک قزاک ہے - ممکن نہین جس سے امان

یہ جلوۂ جانانہ ہے یہ دشمن بیگانہ ہے
دل اسکا خلوت خانہ ہی - یہ دل مین رہتا ہی نہان

احساس استحقاق کے ساتھ مشروط تھا۔ مثلاً وہ ہم کو یہ تعلیم دیتے تھے کہ بنی نوع انسان کے لیے ایثار نفس کرنے سے بڑھکر کوئی نیکی اور کوئی کامیابی نہین ہے! لیکن حقیقت یہ ہے کہ چیونٹیون کی قطارون مین، طیور کے جھنڈون مین، مویشیون کے گلون مین، ہرنون کے ڈارون مین، بندرون کے جھتون مین باہمی حفاظت کے واسطے ایثار نفس کی مثالین معمولی واقعات اور نیچر کے روزمرہ کے حادثات مین داخل ہین! اور ایسے واقعات وحادثات ہین جن کے لیے حیوانات کی نوعون کو اس سے زیادہ اور کسی بات کی ضرورت نہین ہے کہ اُن مین اپنے بنی نوع کے ساتھ ہمدردی اور اپنی پوری قوت کا احساس موجود ہو، اور ایک دوسرے کی اعانت کرنے کی مسلسل عادت رہی ہو۔

مگر ڈارون جو نیچر کا علم رکھتا تھا اس نے نہایت وثوق کے ساتھ اس کا دعویٰ کیا اور صحیح دعویٰ کیا کہ منجملہ دو احساسات یعنے احساس مجلسی اور احساس شخصی کے اول الذکر زیادہ قوی اور زیادہ مضبوط و دیرپا ہے۔ باہمی امداد کا احساس عام حیوانات مین دائر و سائر ہے اس لیے کہ انتخاب طبعی اسکے قائم رکھنے اور ترقی دینے مین ساعی ہے، اور جن نوعون مین یہ احساس مفقود ہے ان کو نہایت بیدردی کے ساتھ مفقود بھی کر دیتا ہے۔ مہتم بالشان جہد للبقا کو ہر نوع حیوانی آب وہوا، حوالیات اور چھوٹے بڑے فطرتی دشمنون کے مقابلہ مین قائم رکھتی ہے۔ اور اس جہد مین وہی نوعین باقی رہ جاتی ہین جو اعانت باہمی کے اصول پر کاربند ہین اور جو نہین ہین وہ فنا ہوجاتی ہین۔ چنانچہ انسانی تاریخ بھی اس عالیشان اصول کی حقیقت کو ثابت کرتی ہے۔

(ترجمہ) ضامن کنتوری

## ناکامِ حیات

لچک جاتی تھی جس کے بوجھ سے ہر ایک شاخِ گل
وہ بلبل ہوگئی محروم دیدارِ گلستان سے

چمن سے ہم نوا اسکا اگر اڑتا ہوا گزرا
تو پھر ون اس نے جھانکا روزنِ دیوارِ زندان سے

---

دماغِ بوے گل ہم بھول آئے بزمِ یاران مین
چٹکنے دو چٹکتی ہین جو نکہت خیز اب کلیان

دلِ سودا زدہ اس کشمکش مین ہم کو لایا ہے
وگرنہ ہم کہان اور اس خراب آباد کی گلیان

ہماری زندگی اک سعی لاحاصل ہے دنیا مین
نہ ہم کو لطف جینے مین نہ ہم کو لطف مرنے مین
اگر ہم نقش پا بن کر رہے جب بھی معاون ہین
کسی پاے خجستہ کو ہم بدنام کرنے مین

---

بتاؤ تو کہ اس دنیا مین ہم نے کیا کیا آ کر
کہ اپنے بعد ایسی روشنی ہم چھوڑ جائین گے
طریق حق دکھاے گی جو آنے والی نسلون کو
غضب ہے وہ ہمارے نقش پا تک بھی نہ پائین گے

---

بہار قدس کی منزل مین ہو جائے گزر جس کا
تو کہدے ہمصفیران چمن کی پاک روحون سے
نہین بھاتی ہے اس گلشن کی اب آب و ہوا ہمکو
الجھتا ہے بہت دل آے دن کے اسکے جھگڑون سے

---

یہان سے جانے والے کیون نہین آتے ہین پھر واپس
انھین کیون کھینچ کر لاتی نہین دلچسپیان اسکی
بھلا سمجھو تو آتا ہے خوشی سے کون زندان مین
نہین پہنے گا کوئی اپنے ہاتھون بیڑیان اسکی

---

مزا جب ہے ہمارے بعد بھی گلشن یہ بے رونق ہو
نہ ہو ہنگامۂ شوریدگی سے بوستان خالی
گزر جائین یہ دیوانے اگر صحرائے ہستی سے
تو اوڑتی پھر رہی ہون دامنون کی دھجیان خالی

---

وہ ناکام ازل ہین ہم کہ ہر اک عقدۂ آسان
دکھاتا ہے ہمین شکل اپنی لاکھون گتھیان بن کر
ہماری زندگی ہے خود ہی سر سے پاؤن تک الجھن
ہمارے سر پہ جو ٹوٹی ہے جور آسمان بن کر

---

یہ دنیا ایسی جنجالون کی دنیا جس مین ہم آئے
سراسر فتنہ دل آغوش ہین دلچسپیان اسکی
بہت پچھتاؤ گے قیصر بہت دکھ پاؤ گے قیصر
اگر شادابیان اسکی تمھارا دل لبھائین گی

قیصر (بھوپال)

# عمر قید سے رہائی

(سلسلہ کے لیے ملاحظہ ہو الناظر نمبر ۴۶ بابت ماہ اپریل ۱۹۱۳ء صفحہ ۵۴)

پراونشل کونسل کی ممبری کا امیدوار مارلین جب اس آنر کے حاصل کرنے مین ناکامیاب ہوگیا۔ تو اُس نے ایک پرائیوٹ کلب کی وائس پریسیڈنٹی قبول کرلی جس کے بعض نکتہ رس ممبرون نے گزشتہ سال کے ایک جلسہ مین اتفاقیہ طور پر اس باضابطہ جنٹلمین کی جسمانی حالت کے متعلق کچھ غیر مناسب ریمارکس کیے تھے۔ لیکن مس فاخرہ سے عقد ہونے کے بعد اُنھون نے اپنی رائے واپس لے لی۔ اور اب وہ اپنے وائس پریسیڈنٹ کو اس بارہ مین ایک خوش نصیب انسان خیال کرنے لگے۔

ایک اتنے بڑے خلقی نقص کو چھپا لینے مین کامیابی حاصل کرنا کوئی معمولی بات نہ تھی جس پر مارلین جیسے عالی دماغ انسان کا دل اندر ہی اندر اُسے مبارکباد نہ دیتا۔ وہ ایک دوشیزہ کو اپنی خود غرضی کا شکار بنا کر بیحد مسرور تھا اب اُسکی زندگی تابناک تھی۔ گو صنف نازک کے ایک فرد کی متبسم ہستی کو بیکر غم بننا پڑا۔ لیکن دنیا مین رہنے کے لیے ایسی نرم دلی جو احساس ہمدردی کے پیرایہ میں اپنی کمزوری کے چارہ کار کی مزاحمت کرے عملاً ناقابل استعمال ہے۔ یہی اصول عقد ثانی کے لیے وجہ تحریک ہوا۔ اور فی الحقیقت طعنۂ اغیار سے محفوظ رہکر جو لطف اُٹھایا جاسکتا تھا۔ وہ پورا پورا موجود ہوگیا۔ چنانچہ اب مارلین کے چہرے پر اُگنے والی وہ مونچھین جو ۱۲ ماہ پیشتر محض ڈاڑھی کے ساتھ پیدا ہونے کے جرم مین اُسی کے ہمراہ ریزر کی منت کش ہوجاتی یقین اس شاندار واقعہ کی یادگار مین استحقاق حفاظت خود اختیاری سے مستفید ہوکر اپنے وجود پر فخر کرنے لگین۔ اور پیرس سوپ سے روزانہ منجھنے والی اونگلیاں اُنکے پیچ وخم کو بار بار درست کرنے کی خدمت پر متعین کی گئین مگر کبھی کبھی۔ وہ بھی۔ عالم تنہائی مین۔ پولٹیکل دنیا سے علیحدگی کے وقت۔ بستر پر لیٹے ہوے اتفاقاً نیند اُچٹ جانے کی حالت مین ایک خیال۔ خیال کیا شمہ خیال۔ بہت خفیف۔ یون ہی ذرہ برابر۔ برائے نام۔ ضرور ذہن مین آتا تھا جسکی ناگواری اُسے فوراً ہی دفع کردیتی تھی۔ مگر عمر کے لحاظ سے۔ دماغی کمزوری کے سبب سے۔ یا مآل اندیشی وپیش بینی کی غیر معمولی قوت سے اُس کا اثر گو سکنڈ کے ساٹھویں حصہ سے بھی کم عرصہ کے لیے سہی تاہم رہتا ضرور تھا۔

کیا فاخرہ مجھسے انتقام لے گی؟ فاخرہ۔ ایک کمزور۔ بزدل مخلوق۔ بہیمیت آمیز ہستی۔ جو صدیون تک غیر ذی روح وجود سمجھی گئی ہے۔ جس کا لوگون کی نظرون کے سامنے ہونا اُنکے جذبات حیوانیت کے لیے

تحریک کا باعث ہے۔ یہ ادنیٰ ترین حیاتی مادہ۔ عورت۔ بودی چیز۔ اونہہ۔

⁘ ⁘ ⁘ ⁘ ⁘ ⁘ ⁘ ⁘ ⁘ ⁘ ⁘ ⁘

عورت ذات کی تحقیر کرنے والا خود غرض ناصر مونچھون کو بل دیتا ہوا کلب سے واپس آکر حسب معمول اخبار بینی مین مصروف تھا۔ اُسی اخبار بینی مین جو شادی کی پہلی رات سے شروع ہوی تھی۔ اُسکی چشمہ کی مدد سے دوڑنیوالی نگاہ اخبار کے موٹے حروف کا جائزہ لینے والی نظر۔ شادی کے عنوان۔ پر اُسی عنواں پر جس پر ایک سال قبل فاخرہ کی دزدیدہ اور غلط انداز نظر پڑی تھی محض اتفاقیہ جا پڑی۔

ضرورت ہے ایک معزز ڈاکٹر کو شادی کے لیے ایک ایسی تعلیم یافتہ خاتون کی جو قبل ازین کسی متمول بیرسٹر کے عقد مین کم از کم ایک سال رہ چکی ہو۔ اور . . . . . . . . . . ؟

ممنون عینک نظر رُکی۔ تھمی۔ جم گئی۔ ریشمی رومال سے صاف ہونے والا چشمہ غبار اُحتمالی غبار سے پاک ہوکر پھر کام دینے لگا۔

اُیں۔ یہ کیا۔ ایسی تعلیم یافتہ خاتون کی . . . . . . بیرسٹر کے عقد مین . . . ایک سال رہ چکی ہو . . . .

آخر یہ شرط کیون . . . . . . . . کہین۔ یہ فاخرہ کی چالاکی تو نہین ہے . . . کیا اُس نے کوئی گل کھلایا ہے . . . .

بیشک۔ بیشک . . مگر۔ وہ میرے حبالۂ عقد سے کیسے سبکدوش ہوسکتی ہے۔ لیکن پھر اس اشتہار دینے کے کیا معنے . . . . . . کیا مجھکو نوٹس دیا گیا ہے . . . . . غالباً ایسا ہی ہے . . . غالباً کیا ضرور . . ضرور . . . . . . . .

تو گویا وہ مجھسے علیٰحدگی کی خواہشمند ہے . . مگر۔ کیون . . . . مین نے اگر اپنا دل خوش کرنے کے لیے خود غرضی سے اپنا نقص چھپایا اور دھوکہ دیا تو فاخرہ نے بھی محض روپے کے خیال سے منظور کرلیا۔ خود غرضی اُسکی بھی شامل ہے۔ تنہا مین ہی مورد الزام نہین قرار دیا جاسکتا . . . . . اگر اُسکو کوئی نقصان پہنچا ہے تو وہ خود ذمہ دار ہے۔ اُس نے آپ اپنے پاؤن پر کلہاڑی ماری ہے۔ اب اُسکو فقط "چانس" کہکر ٹال دینا چاہیے۔ البتہ اگر ماں باپ کے انتخاب مین ایسا چانس واقع ہوتا تو بیشک وہ ہمدردی کی مستحق تھی . . . . مرحومہ (پہلی بی بی) کے ساتھ حقیقۃً ظلم و جبر ہوا تھا۔ وہ بیشک اندھے کنوین میں ڈھکیل دی گئی تھی۔ جہان اُس نے اپنی زندگی کے دو سال نہایت تلخی سے گزارے۔ اور طبقۂ نسوان کا حامی گروہ جو اپنے جوشِ آزادی کی بدولت بہت کچھ بدنام ہے اُسکی حکایت درد سے بھی واقف نہ ہوسکا۔ لیکن فاخرہ۔ آزاد فاخرہ۔ خود مختار فاخرہ۔ جس نے شادی کے معاملہ میں روپے پیسہ کو ہمیشہ مد نظر رکھا۔ جس نے خود انتخاب اور رضامندی سے شادی کی ہرگز کسی ہمدردی کی متوقع نہین ہوسکتی . . .

زیادہ سے زیادہ میری کمزوری سے جو صدمہ اُسکو پہنچ رہا ہے۔ وہ میری عدم توجہی اور اپنی آزادی سے اُسکی تلافی کرنے کے لیے بھی ممتنع نہین ..... خیر ...... اونہ ..... دیکھا جائے گا"

(۵)

فاخرہ! کیا تم حال مین کسی نوجوان ڈاکٹر سے ملی تھین ؟
مسٹر مارسین نے کرسی پر بیٹھتے بیٹھتے ایک عجلت آمیز لہجہ مین سوال کیا۔
فاخرہ! ہان۔ مگر اس سے تمھارا کیا مطلب ہے۔
مارسین! پہلے جو مین پوچھتا ہون اُسکے جوابات دیے جاؤ۔
وہ کون ڈاکٹر ہے۔ اور اُس سے کیسے ملاقات ہوی؟
فاخرہ! مس اختر لیڈی ڈاکٹر جو میری معالج ہین۔ پچھلے ہفتہ جب اُنکے آنے مین دیر ہوی تو مین خود اُنکے یہان چلی گئی تھی وہین اُنکے بھائی مسٹر رضا سے جو حال مین ولایت سے ڈاکٹری کی تکمیل کرکے آئے ہین ملاقات ہوگئی۔ آخر اس تحقیقات سے تمھارا مطلب کیا ہے؟ آج کی گفتگو مین بالکل خلاف معمول محسوس کرتی ہون
مارسین! مہربانی سے ابھی اور چند باتین تبلائیے۔
فاخرہ! (کسی قدر متحیر ہوکر) اچھا۔ فرمائیے۔ مین جواب دینے کے لیے برابر تیار رہون۔
مارسین! کیا تم نے اپنے پرائیوٹ حالات سے اُسکو مطلع کردیا ہے۔
فاخرہ! نہین۔ ہرگز نہین۔ میری اُسکی ملاقات نہایت سرسری ہوی تھی۔
مارسین۔ (تعمق کے ساتھ مسز مارسین کے چہرہ پر نظر ڈالتے ہوے) تو پھر اُسکو خانگی معاملات کا علم کیونکر ہوا۔
فاخرہ۔ مین نہین جانتی۔
مارسین۔ یہ ناممکن ہے کہ بغیر کہے کسی کو ایسی خاص بات کی اطلاع ہوجائے۔
فاخرہ۔ مگر مجھکو جھوٹ بولنے کی کوئی وجہ نہین۔ (کسی قدر غور کے بعد) ممکن ہے مس اختر نے جو بوجہ میری معالج ہونے کے کل حالات سے واقف ہے اُسکو مطلع کردیا ہو۔ لیکن اگر ایسا ہوا ہے تو لیڈی ڈاکٹر کی یہ سخت بددیانتی ہے۔
مارسین۔ سنو فاخرہ۔ مین یہ ترکیبی باتین سُننا نہین چاہتا۔ تم مجھکو بُرا کہو۔ مجرم۔ گنہگار۔ جو چاہو بتاؤ۔ لیکن مین نے جو کچھ کیا مقتضائے بشریت تھا۔ موجودہ فلاسفی بتاتی ہے کہ انسان خود غرض ہے۔ اور زندگی ایک مجادلہ ہے

اپنی ہستی کے قیام کے لیے ایک درخت کتنے آس پاس کے پودون کو چوس جاتا ہے اور ایک جاندار کسقدر
جاندارون کو ہضم کر جاتا ہے بعض قوت شامہ کو تسلی دینے کے لیے بعض اپنی ہوس بجھانے کے لیے کسقدر
پھول عین بہار کے عالم مین توڑ لیے جاتے ہین مسل ڈالے جاتے ہین - روند ڈالے جاتے ہین - انسان ضرورت
وبلاضرورت حتی الوسع ہر عمدہ اور خوشنما چیز کو اپنے قبضہ مین لانا چاہتا ہے وہ اپنے فائدے اپنے آرام
اپنی مسرت کے خیال پر کسی دوسرے کے خیال کو ہرگز ترجیح نہین دے سکتا - مگر مسز مارسین - غور کرو
کیا تم نے اس زندگی کے مجادلہ مین جد و جہد نہین کی - کیا تم نے میرا اشتہار پڑھکر محض میرے تمول کی
وجہ سے میری عمر کو نظر انداز نہین کیا - کیا تمھاری یہی خود غرضی دو تین غلط انداز نظرونکے ذریعہ سے
انٹروڈکشن کا باعث نہین ہوی اور کیا محض اُسی جوش خود غرضی سے جس کا مین نے تمھین شکار
کیا - تم نے مجھے نہین پھانسا - غور کرو - انصاف کرو - فاخرہ تم بحیثیت ایک تعلیم یافتہ لیڈی کے ان
سب باتون کا اچھی طرح اندازہ کرنے کی قابلیت رکھتی ہو ........

فاخرہ - مین نہین جانتی اس بے محل تقریر سے آپ کا کیا مطلب ہے - آخران رموز حقیقت کے انکشاف
کی آپ کو کیون ضرورت پیش آئی مین نے ابھی تک کسی قسم کی کوئی شکایت آپ سے نہین کی نہ
صرف آپ سے بلکہ کسی سے بھی نہین ........

مارسین - اور نہ آپ کو شکایت کرنے کا کوئی حق - کیونکہ جن آسایشون کے خیال سے آپ نے عقد کے لیے
مجھے انتخاب کیا تھا - اُن کے بہم پہنچانے اور آپ کو خوش رکھنے کے لیے مین نے کوئی دقیقہ اُٹھا نہین
رکھا - اپنی حسب حیثیت - اعلی سے اعلی کھانا - عمدہ سے عمدہ لباس - نوکر چاکر - جوڑی گاڑی - خدا کا دیا
سب ہی کچھ موجود ہے - روزانہ دونون وقت ہوا خوری - رات کا وقت گزارنے کے لیے پیانو موجود -
سال مین چھ مہینے پہاڑ پر - بڑے دن کے لیے بمبئی یا کلکتہ پھر سب پر طرہ خود مختاری آنے جانے
ملنے جلنے کے لیے پوری آزادی - میرے خیال مین کوئی بات ایسی نہین جو شکوہ سنجی پر مائل کرے -

فاخرہ - مگر اس سبتدی کی خبر ابھی تک نہین نکلی -

مارسین - مجھے معلوم ہوا ہے یا مین نے قیاس کیا ہے کہ تم مجھ سے علحدگی حاصل کر کے ڈاکٹر کے عقد مین جانا چاہتی ہو

فاخرہ - (کسیقدر جوش مین) ضرور ہے - مین نے تمھارے انتخاب مین ممکن ہے کہ خود غرضی کو ملحوظ رکھا ہو - مگر تمھارے
جسم یا خاطر یا نیکنامی کو کسی قسم کا ضرر نہین پہنچایا - اور نہ مین نے امور واقعی کا اخفا کر کے تم کو دھوکہ دیا

مارسین - (الفاظ کی قانونی ترکیب پر غور کرتے ہوے) لیکن مین نے اپنے جسمانی نقص سے کب انکار کیا تھا ...... اور.... اور... مین نے تم کو کسی قسم کی نظربندی مین بھی نہین رکھا- تمھاری بڑھی ہوی آزادی- انتہائی خودمختاری- تم... تم... کوت .... .... تلافی کا موقع دے سکتی ہے-

فاخرہ - (شدت غیظ مین کانپ کر) تم ذلیل آدمی نامرد جنٹلمین- ایک معزز لیڈی کی اُسکے مُنھ پر توہین کرتے ہو ....... یہ ذلت واہانت کے الفاظ ہرگز فراموش نہین کیے جا سکتے .. مین ضرور اسکا انتقام لونگی-

مارسین - تم میرا کچھ نہین کر سکتین - شرعاً و قانوناً تم میری مرضی کی تابع ہو-

فاخرہ - شرعاً و قانوناً -- قانوناً - ہرگز نہین- تم نے دغا میرے ساتھ دغا کا ارتکاب کیا ہے-

مارسین - (نیم تبسم کے ساتھ) وہ کیونکر ؟

فاخرہ - مجھکو تم نے دھوکہ دیکر ایسے امر کے کرنے کی قصداً تحریک کی- جسکو مین ہرگز نہ کرتی- درحالیکہ مجھکو اس طرح دھوکا نہ دیا جاتا اور اس سے میرے جسم و خاطر بلکہ نیکنامی کو مضرت اور گزند پہنچا- اس لیے تم اُس جرم کے مرتکب ہوے جسکی تعریف دفعہ ۴۱۵ اور سزا دفعہ ۴۱۷ تعزیرات ہند مین درج ہے-

مارسین - بہتر ہوتا کہ تم اپنی تعلیم کا سلسلہ جاری رکھکر ال ال بی کی ڈگری حاصل کرتین -

فاخرہ - مگر اب قانون ٹارٹ کی رو سے اس ہرجانہ کی ڈگری حاصل کرون گی جس کا بار ولایت کے ڈپلومہ یافتہ بیرسٹر مسٹر مارسین نے اپنے اوپر لے لیا ہے-

مارسین - کسی اور جرم کی فرد چارج سُنانا باقی ہو تو وہ کیون رہ جاے -

فاخرہ - اسکا جواب آپ کو اپنی پرائیوٹ لائبریری مین ملے گا- جس کا قانونی ذخیرہ محض نمائش کے کام آتا ہے-

مارسین - (کسی قدر خفیف ہو کر تلخی سے) مگر اب ڈاکٹر برازالہ حیثیت عرفی کا مقدمہ چلانے کے لیے صحیح استعمال مین لایا جاے گا-

فاخرہ - مین نہین جانتی یہ ڈاکٹر کا نام گفتگو کا جزو لاینفک کیون ہوگیا ہے -

مارسین - اس لیے کہ مین اُسکو گستاخانہ جرأت کی سزا دینے والا ہون-

فاخرہ - مگر وہ ظاہر اب تک نہین ہوی -

مارسین - جی ہان - گویا آپ کو خبر ہی نہین - (اخبار نکال کر) یہ اشتہار بغیر مشورہ ہی کے تو دیا گیا ہے -

(فاخرہ کو بالکل لاعلمی کے انداز سے اخبار کی جانب متوجہ پاکر) - اللہ رے تصنع .... اچھا آپ ناواقف

بنی رہیے میں مشتہر صاحب کی مزاج پرسی کا جاکر انتظام کرتا ہوں۔

(۶)

طویل افسردگی سے مرجھایا ہوا چہرہ جو غصہ کے تکدر آمیز اثر سے بالکل اوترا ہوا معلوم ہو رہا تھا۔ مائل بہ شگفتگی ہو چلا۔ دست نازک میں جگہ پانے والے اخبار کے مضمون نے غور سے پڑھنے والی نظروں کے ذریعہ سے دماغ کو ایک مسرت آگین مفہوم سے مطلع کیا۔ اور اُس نے ہونٹوں کے توسل سے قلب میں ایک انبساطی حرکت پیدا کر دی فاخرہ اپنی ہستی سے ہاتھ دھو ڈالنے والی فاخرہ۔ راہبانہ زندگی بسر کرنے پر مجبور ہو جانے والی فاخرہ کسی قدر مسکرائی۔ اُسکے گلابی ہونٹوں پر گم شدہ تبسم کے آثار پیدا ہو گئے ---- وہ نا امیدی کی دنیا میں رہنے والی مخلوق۔ یکایک۔۔ خلاف توقع۔ بالکل خلاف توقع عالم آرزو میں داخل ہو گئی۔۔ مگر اسی امید خوشگوار امید کے ساتھ ایک خطرناک سینری۔ ہم۔۔ کی۔۔ ساری خوشی کو ملیا میٹ کر دینے طلسم خیال کے گلشنِ سرسبز کو اکدم سے خارزار بنا دینے کے لیے کافی سے زیادہ وسعت رکھتی تھی ........

ہیں۔ کیا اختر نے اپنے بھائی کو میری سرگزشت سے مطلع کر دیا۔۔۔ اور۔۔ اور۔ اسی لیے اُس دن مجھے اُس سے ملا بھی دیا۔۔۔ اُس۔ اس نے۔۔۔ مجھے ایک دوسری نظر سے دیکھا۔۔ غالباً۔۔ ہمدردی کی نظر سے۔ نہیں نہیں ...... کی نگاہ سے۔۔۔ شاید لیکن۔۔۔ اس مہمل اشتہار دینے سے فائدہ ........ اوہ ......

سبحان اللہ۔۔۔ کیا پیاری ترکیب نکالی ہے۔۔۔۔ ہاں وہ مجھسے بحیثیت ایک شادی شدہ عورت کے ایسا نہیں کہہ سکتا۔۔ اس نے نہایت لطیف پیرایہ میں مجھے اپنے مافی الضمیر سے مطلع کر کے استفسار کیا ہے۔۔۔ بیشک کمال کر دیا۔ بہت ہی مناسب صورت اس نے اختیار کی ....... مگر۔۔۔ مگر۔۔۔ ممکن ہے کہ یہ کوئی دوسرا شخص ہو بہت ممکن ہے۔۔ لیکن۔۔ ایسا کون ہو سکتا ہے۔۔۔ کسی ڈاکٹر کو ایک بیرسٹر کی بیوہ یا مطلقہ سے ایسی خاص دلچسپی کیا ہو سکتی ہے۔۔ اور۔ اور وہ بھی۔ جو سال بھر۔ صرف ایک سال۔ اُسکے عقد میں رہی ہو۔۔ اسکے کیا معنی۔۔۔۔ اس اشتہار کا تعلق میری ذات سے ہے۔ تاہم۔ مشتہر اور کوئی شخص بھی ہو سکتا ہے تو پھر۔ مارسین۔۔ اسی ڈاکٹر کو کیوں نامزد کرتا ہے ....... مارسین۔۔ آہ۔ دغاباز۔ مارسین۔۔۔ بے حمیت مارسین۔۔۔۔ میں نے تجھکو کبھی شرمندہ نہیں کیا۔۔۔ تیرے راز کو بجز ڈاکٹری مجبوری کے کسی پر ظاہر نہیں کیا۔۔۔ تیری بدنفسی۔۔۔ اور ظلم پسندی سے واقف ہو جانے کے بعد بھی تیرے ناموس کی حفاظت کی۔۔ تو نے محض اپنے تئیں سوسائٹی میں سرخرو بنانے کے لیے مجھے زندہ درگور کرنا چاہا۔ اور بایں ہمہ میں نے

حرف شکوہ بھی زبان سے کبھی نہین نکالا---- بلکہ محرومانہ زندگی بسر کرنے پر مستعد ہوگئی ---مگر---یہ دشنہ یہ خنجر جس سے تو نے میری عصمت پر بزدلانہ حملہ کرنے کی کوشش کی - ہرگز معاف کیے جانے کے قابل نہین تو نے بلاوجہ ایک عفت مآب خاتون کا دل دُکھا کر اُسکو بے عزت ہونے - بیحیائی کی روش اختیار کرنے کی نہ صرف ترغیب دی بلکہ اسباب بہم پہنچا کر آوارگی و فحش اختیار کرنے پر مجبور کیا - تو نے عورت جیسی معزز مخلوق کو ذلیل سمجھکر - اُس بہشتی پیکر کو جس نے ویرانۂ کائنات کو آبادستی بنایا - جس نے خارستانِ موجودات کو خوشنما چمنستان سے تبدیل کیا - حیوانی... پرستیون کا مرکز قرار دیا -- تو نے لفظ عورت کی توہین کی - تو ہرگز اس قابل نہین ہے - کہ تیرے ساتھ رحم کا برتاؤ کیا جاے - تیری خطاؤن سے چشم پوشی کی جائے - تیرے افعال سے درگزر کیا جاے - تیری حرکات سے قطع نظر کیا جاے - نہین ہرگز نہین -- مین ضرور تجھپر دغا کا دعویٰ کرون گی - تجھے سزاے قانونی دلاؤنگی --- تو "لا" کا ولایتی امتحان پاس کرنے کے بعد شاید اپنے تئین تمام جرائم سے بری سمجھتا ہے --- مین اس زعم کو باطل کردونگی ---- تو نے پچھلے مہینہ مین اپنے ایک موکل سے جو شامت اعمال سے محض اتفاقیہ تجھسے قانونی مدد لینے آیا تھا - انڈین پینل کوڈ دیکھکر کہا تھا کہ دغا کا جرم مال سے متعلق اور اُسی باب کے ذیل مین ہے - جسمین جرائم متعلق مال کا بیان ہے -- حالانکہ تیری اس قانونی غلط فہمی پر جو قانوناً ناقابل پذیرائی ہے مجھے - جسکی مانند ایک ہستی کو تو اس سے پہلے شروع زندگی مین دو سال کے اندر خاک مین ملا چکا ہے ہنسی آئی - اسلیے کہ مین جو محض تفریحاً یا وقت گزاری کے سبب سے تیری الماری کی موٹی جلد والی کتابون کی جنکو تو اپنے یہان آنے والے اہل معاملہ پر اثر ڈالنے کے کام مین لایا کرتا ہے معمولی ورق گردانی کرنی کی وجہ سے زیادہ اچھی طرح سمجھ لیتی ہون - مینے محض مشغلہ تنہائی کے طور پر تیرے خیال سے اختلاف کرکے شرح سے نظائر سے تیری غلطی کی تصدیق کرنا چاہی - اور اسمین کامیاب ہوی - اور اب وہ معلومات تیرے خلاف استعمال کی جائے گی بیشک قانون انگلستان کی رو سے غرض کسی مال یا روپیہ یا کسی قیمتی کفالت نامہ کے حاصل کرنے کی ہوتی ضرور ہے - مگر حسب دفعہ ۴۱۵ تعزیرات ہند جرم اسوقت مکمل ہو جاتا ہے - جبکہ مستغیث کو کسی ایسے طریق سے اپنی پوزیشن تبدیل کرنے کی تحریک کی جاے - جو اُسکے جسم یا خاطر یا نیکنامی یا مال کو مضرت یا نقصان پہونچنے کا باعث ہو - مال ہی کی تخصیص نہین ... دیکھی رپورٹ جلد ۲ و دوامن رپورٹ جلد ۳ سے بھی اسکی تائید ہوتی ہے ------ آہ - مارسین - تیری آج کی گفتگو نے میرے دل کو پاش پاش کردیا ہے -- اور مین جبکو تیرے دماغ کی ساخت والے - وجود مہمل سمجھکر محروم حقوق رکھنا پسند کرتے ہین

تعلیم یافتگی اور پردہ کی تیرگی میں محبوس کرکے ناقابل جدوجہد کرنے کے خواہاں ہین۔ تیری خود پرستی پر ضرور تجھکو متنبہ کرونگی۔ تاکہ تو آیندہ سنبھلے۔ اور تعدد النسانون کی صورت اختیار کرکے صنف نازک کی مٹی پلید کرنے کے ناپاک منصوبون سے باز رہے۔۔ تو سمجھ لے۔ عورت بھی تعلیم آزادی سے قانونی حمایت حاصل کرنے کی استعداد رکھتی ہے۔

+ + + + + + + + + + + + + +

۱۶ جنوری ۱۹۳۰ء کے اخبار.... مین ایک مضمون منجانب مسز رضا شایع ہوا جسمین امیدواران شادی کو مشورہ دیا گیا تھا کہ جہان عقد ومناکحت کے وقت فریقین کی دیگر حالتون کا اندازہ کیا جاتا ہے صحت کی تصدیق بھی بذریعہ سرٹفکیٹ طبی ہوجایا کرے جسکی وجہ سے بہت سے امراض خبیثہ کا سلسلہ معدوم ہوجاے گا اس مضمون کے زیر عنوان ایڈیٹر نے ناظرین سے نامہ نگار کو انٹرڈیوس کرانے کے واسطے حسب ذیل فقرات خفی قلم سے لکھے تھے۔

ہمارے ناظرین وناظرات مس فاخرہ کے نام کو بھولے نہونگے جنکے بیش بہا مضامین اب سے دوسال قبل اس اخبار کے کالمون کی زینت ہوا کرتے تھے یہ اُنکی طالب علمی کا زمانہ تھا۔ اسکے بعد مس موصوفہ کا عقد بذریعہ دغا کے ایک غیر موزون شخص سے ہوگیا۔ اور بالآخر قانونی چارہ بریٔ کی ضرورت پیش آئی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ عدالت مجازمے باضابطہ طلبی ہونے پر ملزم نے خودکشی کا ارتکاب کیا۔ اور دغا سے نقصان اُٹھانے والی خاتون نے جنکو اب ہم مسز رضا کے معزز لقب سے یاد کرینگے۔ عورتون کے اتلاف حقوق کی بہت سی صورتون سے واقف ہوجانے کی وجہ سے اُنکے انسداد کی سرگرمانہ کوششون کا مستعدی سے جاری رکھنا اپنی زندگی کا مبارک مقصد قرار دے لیا۔ چنانچہ ذیل کا مضمون اسی سلسلہ کی پہلی قسط ہے۔

"ابوالرشاد"

## تدبیر وتقدیر

تدبیر کے سبز باغ پر شاد رہین | قسمت کے بھی ہاتھ سے نہ آزاد رہین
انسان کی زندگی سے اللہ بچاے | یہ چاہتی ہے دونون گھر آباد رہین

## عینک کا استعمال

نفرت کب تک جہان کی چالون سے کرون | کچھ شغل بھی آج کے خیالون سے کرون
تیار ہون آلمعی لگا کر عینک | چار آنکھین نئی روشنی والون سے کرون

(مضطر حیدرآبادی)

# ہلال

آہ اے چلتے مسافر اے فلک پیما ہلال
پھر رہا ہے سب کی آنکھون مین ترا ماضی وحال

واہ اک وہ وقت تھا حاصل تھا جب تجھکو کمال
آہ اک یہ وقت ہے آیا ہے جب تجھکو زوال

رایتِ اسلام پر تیرا نگین تھا ایک دن
پرچم شاہی پہ تو کرسی نشین تھا ایک دن

آسمان پر ایکدن پہنچے گا پھر تیرا دماغ
ہوتے ہوتے ایک دن ہوجائیگا زرین ایاغ

اوج گردون پہ چلے گا دیکھ پھر تیرا چراغ
چرخ نیلی فام کو دکھلائے گا پھر سبز باغ

پھر ترا لہرائے گا جھنڈا ہلالی اے ہلال
رنگ لائے گی کبھی پھر تیری لالی اے ہلال

پھر تری شمشیر چمکے گی وہ دن آنے کو ہے
پھر تری تصویر چمکے گی وہ دن آنے کو ہے

پھر تری تنویر چمکے گی وہ دن آنے کو ہے
پھر تری تقدیر چمکے گی وہ دن آنے کو ہے

ہان ! گڑے گا تیرا جھنڈا طبقۂ بلقان مین پھر
ہان اُڑے گا تیرا پرچم خطۂ یونان مین پھر

ایکدن ہوگا ابھی تو بزم آرائے جہان
پھر ترے سایہ مین ہونگی معرکہ آرائیان

دہر مین چمکے گی پھر بھی تیری تیغ خونفشان
پھر مٹا دے گا حریفون کا نشان تیرا نشان

تیرے سایہ مین پھلے پھولینگے پھر ہم اے ہلال
پھر محیطِ دہر ہوگا تیرا پرچم اے ہلال

اے سبق آموز عالم اے مہِ نو اے ہلال
"ایکدن پھر بدر ہوجائیگا تو اے نونہال"

روز اول سے یہی دیکھا گیا دنیا کا حال
"ہر کمالے را زوالے ہر زوالے را کمال"

گھٹنے والے پھر بڑھے گا تیرا دم خم دیکھنا
صبح عشرت لائے گی تیری شبِ غم دیکھنا

آختر (جلال بلوی)

# نشترسخن

## اور امیرمینائی کا

# سفر دکن

تاریخ ہی ایک ایسا فن ہے جسکے ذریعے سے جاہل، عالم، ناواقف، واقف، بے خبر، باخبر، اور غیر متمدن، متمدن بن سکتا ہے۔ اگر یہ آئینۂ جہان نما نہوتا تو آج ہمارا بچہ تو بچہ بوڑھا بڑا بھی نہ جان سکتا کہ باوا آدم کون تھے، طوفانِ نوح کب آیا، حضرت ابراہیم کب مبعوث ہوے، خانہ کعبہ کب بنا۔ اور ہجرت محمدی کب ہوی۔ ہم پہلے کیا تھے اور اب کیا ہین۔ ممکن ہے کہ ایسے تاریخی واقعات کو بے فائدہ سمجھکر کوئی بھونرے کا پلا ہوا کمہ اُٹھے ع ماراچہ ازین قصہ کہ گاو آمد و خر رفت۔ مگر اہل بصیرت جانتے ہین کہ ایسا کہنے والا انسان کسے جانے کا مستحق ہے یا اولئک کالانعام بل ھم اضل کا مصداق۔

جس طرح یہ فنِ عزیز قابل قدر اور داخل ضروریات ہے اسی طرح بلکہ اس سے زیادہ اسکی تالیف و تدوین ایسا کار اہم ہے جس مین لوہے کے چنے چبانے پڑتے ہین۔

الخبر یحتمل الصدق والکذب مشہور و مسلم ہے۔ کوئی فرد بشر ایسا نہین جسکو دو چار واقعات جھوٹے سچے یاد نہ ہون۔ لیکن اس سے یہ لازم نہین آتا کہ ہر فرد بشر مورخ کہا جا سکے۔ اگر ایسا ہوتا تو کوہ قاف کا سیمرغ، ہفت خوان کی پریان یا غول بیابانی ان سب کے افسانہاے وہی محمود غزنوی اور شہاب الدین غوری کے حملون کی طرح مستند مانے جاتے۔ ضرورت بلکہ اشد ضرورت ہے کہ مورخین اپنی تالیفات کو فنِ درایت کے مضبوط اصول کی پابندی سے اس طرح مرتب کرین کہ وہ موجودہ اور آئندہ نسلون کی سچی رہنمائی کرین جس طرح ایک مچھلی سارے تالاب کو گندہ کردیتی ہے اسی طرح ایک بسبوط تاریخ کی وقعت ایک غلط واقعہ مٹا سکتا ہے۔ ناقدین فن کبھی معمولی تالیف کی طرف متوجہ نہین ہوتے اور نہ اُنکو متوجہ ہونا چاہیے کیونکہ معمولی اور غیر معتبر تالیف کوئی وقعت نہین رکھتی۔ مگر بخلاف اسکے ایک قابل مولف کی محنت کو قدر کی نگاہ سے دیکھنا چاہیے اگر اُس نے اپنی تالیف کو با اصول ذرائع سے مدوّن کیا ہے۔

فی زمانناپبلک کی طرف سے شمس العلما شبلی نعمانی کو علامہ کا خطاب دیا گیا ہے اور بجا دیا گیا ہے

خصوصیت کے ساتھ فن تاریخ مین جیسا مفید اضافہ علامۂ موصوف نے کیا ہے وہ بظاہر ہر طرح قابل قدر ہے مگر افسوس کے ساتھ دیکھا جاتا ہے کہ اُنکی اکثر تالیفین قابل معاصرین کی نگاہون مین وہ وقعت نہین رکھتین جیسا کہ اُن کو ہونا چاہیے۔ جہان مولوی شبلی جیسے فاضل محقق کے متعلق یہ خیالات ہون وہان دیگر مولفین کس شمار و قطار مین ہین۔ فی الحقیقت ایسے معتمد علیہ اور امام فن کی تحقیقات مین ذرا سی لغزش بھی دوسرون کے بڑے بڑے تزلزل سے بھاری مانی جاتی ہے۔ منصور حلاج کو جب دار القضا سے سنگساری کا فتویٰ مل چکا ہے اور وہ سنگسار کیے جارہے تھے تو ہزارون اینٹ پتھر ایک غریب کی جان پر برسائے جارہے تھے اور وہ مست الست اُن سب چوٹون کو بخندہ پیشانی سہ رہے تھے۔ گویا اُنکو یہ احساس بھی نہ تھا کہ مجھپر یہ پتھر پڑ رہے ہین یا پھول مگر جس وقت شیخ الشیوخ حضرت ابوبکر شبلی نے باتباع ظاہر اُنپر پھول پھینکا ہے تو منصور چلا اُٹھے لوگون نے اُن سے پوچھا کہ تم پتھر پڑتے وقت تو ہنستے رہے اور پھول کی مار پر رونے لگے یہ کیا معما ہے؟ اسکا جواب منصور نے یہی دیا کہ عوام الناس کے پتھر میرے لیے پھول تھے مگر شبلی کا پھول پتھر سے بھی سوا تھا۔ کیونکہ یہ شخص اُن پُرجوش کیفیات وجذبات سے بے خبر نہ تھا جو انا الحق کہنے کے محرک ہوے۔ مگر باوجود واقفیت یہ ستم ڈھایا۔ یہی تعجب اُن واقفان فن پر ہے جو تاریخی اصول درایت سے واقف ہین اور پھر معمولی معمولی واقعات مین قصداً ایسی غلطیان کرجاتے ہین جن سے موجودہ وآیندہ نسلین بُرا سبق حاصل کرسکتی ہین۔

مین نے اس زمانے مین رسالۂ معیار لکھنؤ کے چند گزشتہ نمبر دیکھے جن مین نقاد لکھنوی اور ناطق لکھنوی کے چند مضامین کتاب نشتر سخن مولفۂ مولوی احسان اللہ خان صاحب عباسی اور حضرت امیر مینائی کی شاعری سے متعلق تھے۔ یہان مجھے اُن شاعرانہ مباحث سے کوئی خاص غرض نہین ہے بلکہ ان بحثون کو دیکھکر نشتر سخن کا اشتیاق ہوا اور وہ کتاب منگائی۔ عند المطالعہ حضرت امیر مینائی مرحوم کے حالات مین یہ الفاظ پڑھکر جناب مولف کی مورخانہ اور آزادانہ تحقیقات پر بہت افسوس ہوا کہ "نظام (دکن) نے بڑے اصرار سے بلایا تھا"

بظاہر یہ ایک نہایت معمولی واقعہ ہے اور ممکن الوقوع، اور غالباً اسی امکان وقوع نے آج تک کسی کو اس طرف متوجہ نہین ہونے دیا کہ اس واقعے کی صحت کی جاتی۔ مین نے یہ واقعہ نشتر سخن کے سوا اور تصنیفات و اخبارات مین بھی پڑھا تھا مگر صرف اس خیال سے کہ اُن اخبار و تالیفات کی کوئی خاص وقعت نہ تھی صحیح واقعات پر روشنی ڈالنے کی نوبت نہ آسکی۔ مگر اب میری نگاہ مین نشتر سخن کی کھٹک

شبلی کے پھول سے کم ایذا رسان نہین اسلیے مجبوراً اس غلط واقعے کی تردید کی جاتی ہے ؎

اگر بینم کہ نابینا و چاہ است　　　وگر خاموش بنشینم گناہ است

یہ جانتا ہون کہ اس اظہار حقیقت پر بعض خوش خیال تعصبات فن کا نتیجہ سمجھین گے اس لیے کہ یہ حقیر حضرت امیر کے رقیب فن (مرزا داغ) کا شاگرد ہے۔ مگر مین یقین دلاتا ہون کہ وہ دونون بزرگ مرگئے اور مجھے مرنا ہے اگر اس واقعے مین ذرا بھی رنگ آمیزی کی گئی ہو تو مجھپر تین حرف۔ اس قسما قسمی کو چھوڑکر ٹھنڈے دل سے اگر واقعات پر نظر ڈالی جائے تو مذکورۂ بالا الفاظ دعوے بے دلیل معلوم ہوتے ہین۔ ایک والیِ ملک کا ایک مسلمۂ اُستاد فن کو باصرار بلانا پرائیوٹ نہین ہوسکتا ضروری بات تھی کہ جب ایسا قابل قدر بزرگ باصرار بلایا جارہا تھا تو کم از کم اُسکے استقبال مین منجانب ریاست کوئی خاص اہتمام کیا جاتا کس کو یقین آسکتا ہے کہ ایسا برگزیدہ شخص جو باصرار بلایا جائے اور وہ اس غریب الوطنی مین مرگ مفاجات کے ہاتھون انتقال کرجاے تو نظام سادس جیسا والیِ ملک جو شاہانہ فیاضی اور قدر افزائی مین اپنا نظیر آپ ہی ہو مرحوم کے اعقاب سے ایسی بے توجہی کرے! کیا ہمین کوئی صاحب بتا سکتے ہین کہ دو ایک ذی اثر اور غیر معتبر اخبارون کے سوا کسی مقتدر اشاعت مین حضرت امیر مینائی مغفور کی طلبی کا حال شائع ہوا تھا؟ کوئی واقف کار دکھا سکتا ہے کہ حضرت منشی صاحب جس وقت اسٹیشن پر رونق افروز ہوے تھے تو ریاست کی طرف سے اپنے مہمان کی رسم استقبال ادا کی گئی تھی۔ کوئی بزرگ فرما سکتے ہین کہ مرحوم کی مرگ ناگہان پر منجانب حضور نظام ادائے تعزیت کے لیے کوئی آیا تھا؟ یا ایک دو تین سال تک اُنکے اعقاب پر باوجود سفارش مدار المہام مراحم خسروانہ مبذول ہوے تھے۔؟ ان باتون کا جواب زبانی نہ سُنا جاے گا اور نہ زبانی جواب کوئی وقعت رکھ سکتے ہین۔ کیونکہ یہ واقعہ کوئی معمولی واقعہ نہ تھا امیر مینائی کوئی چلتے پھرتے بزرگ نہ تھے اُنکا رامپور سے اُٹھنا، مہینے دو مہینے بھوپال مین ٹھہرنا۔ والیۂ بھوپال کا مہمان بنانا اور قدر افزائی کرنا یہ اور ایسی دوسری باتین اخبارات مین شائع ہون مگر نہ شائع ہو تو حضور نظام دکن کا باصرار بلانا۔ ع

ہرگزم باور نمی آید زروے واقعات

منشی صاحب مرحوم جیسے بزرگ کو حضور نظام کا باصرار بلانا کوئی تعجبات سے نہین اور اُنکے رتبہ کے لائق اُنکا اعزاز ہونا ذرا بھی اچنبھے کی بات نہین۔ مگر سوال یہ ہے کہ جب سرے سے ایسا ہوا ہی نہین۔ اور نیز اس اعزازی غلط بیانی سے مرحوم کی کوئی خاص وقعت نہین بڑھتی تو ان واقعات کو کس غرض کے لیے غلط

عنوان سے ظاہر کیا جاتا ہے۔ اگر مر جانے کے بعد دنیا سے روح کے تعلقات باقی رہتے ہین اور وہ اچھے برے واقعات سے متاثر ہوتی ہے تو حضرت امیر مینائی سے برگزیدہ اور زاہد و عابد کی روح ان غلط بیانیون پر ضرور کڑھتی ہوگی۔ بہر حال محض اس خیال سے کہ اُن کی لائف کے صفحات غلط واقعات سے نہ رنگے جائین مین اس واقعے کو صحیح الفاظ مین ظاہر کیے دیتا ہون کیونکہ یہ سب واقعات میرے چشم دید ہین۔

حقیقت یہ ہے کہ منشی صاحب مرحوم اور مرزا داغ مرحوم مین جو روابط یگانگت تھے اسکا اندازہ انکو نہین ہو سکتا جو ان دونون کو بحیثیت فن دیکھنا چاہتے ہین۔ ایسے لوگ ہمیشہ تقابل کے اسٹیج کو پیش نظر رکھتے ہین اور یہ نہین دیکھتے کہ سخن گسترانہ چھیڑ چھاڑ ایک دل لگی ہے اور برادرانہ و مخلصانہ لاگ ایک ایسا منجمد عنصر لطیف ہے جو کسی حالت مین ایک دوسری کی اہانت روا نہین رکھتا۔ کیا میر انیس و مرزا دبیر کی مخالفت فن کوئی پوشیدہ راز ہے مگر کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ فی الحقیقت ان ذی کمالون مین کوئی عناد تھا۔ حاشا و کلا۔ اگر ایسا ہوتا تو مرزا دبیر اپنے حریف کے انتقال کی تاریخ اس بے ساختگی سے نہ فرماتے (طور سینا بے کلیم اللہ ممبر بے انیس)

"پیران نمی پرند و مریدان می پرانند" والی مثل ان ارباب کمال کے لیے بہت زیادہ چسپان ہوتی ہے۔ زمانے مین نفاق، عناد، حسد۔ کی گرم بازاری ہے اور ایسے بیانات کو الم‍رء یقیس علی نفسہ کی مشاطہ گری جامۂ یقین پہنانے کے لیے تیار رہتی ہے۔ ایسی حالت میں ایک جھوٹی افواہ کا اصلی واقعہ بن جانا کیا بڑی بات ہے میرا دعویٰ ہے اور نہ صرف دعویٰ بلکہ مشاہدہ ہے کہ امیر و آغ مرحومین مین وہ یکجہتی اور مودّت تھی جو فی زماننا ہم کفو بھائیون مین نہین پائی جاتی۔ اگر زندگی ہے تو ان باتون کو دوسرے وقت عرض کرون گا یہان صرف حضرت امیر کی تشریف بری دکن کا واقعہ لکھتا ہون۔

جس زمانے مین کہ حضور نظام سادس کلکتے تشریف لے گئے تھے اس سفر سے پہلے کے وہ خطوط میری نظر سے گزرے ہین جن مین منشی صاحب مرحوم نے مرزا داغ کو لکھا تھا کہ "یار تم وہان باین اقتدار موجود ہو اور ہمارے لیے نہین بلکہ امیر اللغات کے لیے کچھ نہین کرتے" اسی خط و کتابت کا نتیجہ تھا کہ مرزا داغ نے ہنگام سفر کلکتہ بمقام بنارس منشی صاحب کو رامپور سے بلوایا اور موصوف تشریف فرمائے بنارس ہوے اور دربار حضور نظام مین باریاب ہو کر ایک مدحیہ مسدس پڑھا جس کی ایک گرہ یہ ہے

شعر سارے ہون رسیلے کہ بنارس یہ ہے ۔۔۔ شش جہت مین ہو یہ شہرہ کہ مسدس یہ ہے

ریاست حیدر آباد مین عموماً اور نظام سادس کے دربار مین خصوصاً کسی شاعر کو صلۂ مدح فورا

حاصل نہین ہوا مگر شاہی خوشنودی مزاج مداح کو امیدواری کے ایسے خوشگوار خواب دکھاتی ہے جس پر بیداری بجت کا گمان ہوتا ہے۔ اسی بنا پر مزاج شناس درباری (مرزا داغ) نے منشی صاحب سے کہا کہ اب آپ ہمرکاب رہیے اسی سفر مین کوئی نہ کوئی نتیجہ ظاہر ہو جاے گا۔ مگر منشی صاحب نے یا تو کسی ذاتی مصلحت سے یا ماہ صیام کی وجہ سے یا کسی مرض کے عذر سے اُس وقت ٹھہرنا مصلحت نہ سمجھا نتیجہ یہ ہوا کہ منشی صاحب رامپور واپس گئے اور حضور نظام کلکتے۔ واپسی مین شاہی دربار گلبرگے مین مقیم ہوا وہان پہنچکر حضور نظام نے اپنی شاہانہ عادت کے موافق فرمایا کہ منشی امیر احمد صاحب کہان ہین؟ بلاؤ! چونکہ جناب موصوف موجود نہ تھے مجبوراً اُنکی غیر موجودگی پر علالت کا پردہ ڈالا گیا یہین سے اندازہ کرنا چاہیے کہ ایک ایسے والی ملک کو ایک ایسے امیدوار کرم کے متعلق کیا خیالات قائم کرنے کا موقع ملا ہوگا۔ ایک عرصۂ دراز کے بعد اب جناب منشی صاحب بارادۂ سفر دکن رامپور سے اُٹھے اور ریاست بھوپال مین تشریف فرما ہوے۔ جبکہ وہ رامپور سے روانہ ہوے تھے اُسی زمانے مین حضرت داغ نے موقع پاکر حضور نظام کے گوش گزار کردیا تھا کہ منشی صاحب آرہے ہین۔ اور یہ اطلاع کچھ ایسی موقع شناسی سے کی گئی تھی کہ شاہی جواب مین ایسے الفاظ نہین سُنے گئے جن پر ذرا بھی تنغص کا گمان کیا جاتا۔ مگر اسے کیا کیجیے کہ حضرت امیر مینائی نے بھوپال مین کچھ ایسے ڈیرے ڈنڈے ڈال دیے کہ آج اُٹھتے ہین نہ کل۔ نتیجہ یہ ہوا کہ وہ حسب موقع اطلاع اسی کیا تباسی ہوگئی اور بجاے مفید ہونے کے مضر ثابت ہوی۔ واضح رہے کہ مرزا داغ کی حاضری دربار مہینون مین نہین بلکہ برسون مین ہوا کرتی تھی کیونکہ امراض لاحقہ (وجع مفاصل۔ نقرس) اکثر چلنے پھرنے سے معذور رکھتے تھے ورنہ ممکن تھا کہ روز کی حاضرباشی میں کچھ نہ کچھ استمالت کرتے رہتے۔ تاہم جہان تک اُنکے امکان مین تھا کسی نہ کسی ذریعے سے کوئی برا اثر پیدا انھونے دیتے تھے۔ ان سب حالات اور واقعات کی حسبتہ حسبتہ اطلاع بذریعۂ خط وکتابت ہوتی رہتی تھی اور موقع موقع سے ایسی باتین بھی ظاہر کرتے رہتے تھے جن کو حیدرآباد کی آب وہوا نے امیدوارون سے وابستہ کر رکھا تھا۔ چنانچہ منشی صاحب کے تساہل اور حضور نظام کی یادفرمائی کا جو برا اثر پڑا تھا اس قسم کے اثرات کی وجہ سے منشی صاحب کو بتاکید آگاہ کردیا تھا کہ وہ اپنی تشریف آوری سے براہ راست حضور نظام کو مطلع نہ کرین (یہ مفہوم وہ لوگ خوب سمجھ سکتے ہین جو دیسی ریاستون کی حاسدانہ پارٹی فیلنگ کے رازسے واقف ہین)، اب خدا خدا کرکے ربیع الآخر ۱۳۱۸ ہجری کو حضرت منشی صاحب نے بھوپال سے ایک اطلاعی خط مرزا داغ کے نام بھیجا جس کے دیکھنے سے ناظرین کو بغیر کسی دقت کے معلوم ہو جاے گا کہ حقیقت مین ایک مطلوبہ بلکہ باصرار بلاے جانے والا ایسا خط لکھ سکتا ہے۔ وہو ہذا:—

دلنواز امیر فقیر سلمکم اللہ القدیر وصحهم اللہ عن التبخیر- سلام مسنون اخلاص مشحون- نوازش نامہ مورخہ ۱۷ اگست
اس وقت آیا ہین ہمہ تن انتظار تھا شکر گزار ہون کہ جلد جواب پایا- آپ نے لکھا ہے کہ قیام میرے پاس لابد ہوگا
اگرچہ مکان اس قابل نہین مگر ناشاد باید زیستن- میرے پیارے داغ! غربت مین میری راحت کے سہارے
داغ!! اس سے زیادہ مجھے کیا خوشی ہوگی کہ غریب الوطن ہوکر ایسے مانوس الطبع ہمدرد کے پاس ٹھہرون- مگر میرے
حالات باعتبار عوارض کے ہرگز اس قابل نہین کہ تنگ مکان مین تھوڑی دیر بھی بسر کرسکون- اشد ضرورت یہ ہے
کہ ایک درجہ مکان کا جسکی راہ سکونت گاہ سے اندر ہی اندر ہو اور آدمیون سے وہان قرب بھی نہو مجھے خاص اپنے
واسطے چوکی لگانے کو چاہیے- مرض کی وجہ سے گھڑی گھڑی چوکی پر جانا ہوتا ہے تب زندہ رہ سکتا ہون ناشاد
باید زیستن اگر ممکن ہوتا تو مین تمھاری یکجائی سے اسکو شاد باید زیستن سمجھتا میرے ساتھ جو میرے فرزند ہین وہ بھی
بسبب عادات کے تکلیفات شاقہ تنگی مکان کے متحمل نہین- اور سب تکلیفین چند روز گوارا ہوسکتی ہین مگر جس طرح
ممکن ہو کوئی وسیع مکان جس مین متعدد درجات ہون میرے واسطے پہلے سے مرتب کر رکھیے کہ جب تک مہمان سرکاری
ہونے کی صورت نہ نکلے- وہان رہون اور زندہ رہون- اور کسی قسم کی تکلیف زائد از امکان تم کو دینا نہین چاہتا
یا رشاطر ہوکر رہنا چاہتا ہون نہ بار خاطر- خصوصاً ایسی حالت مین کہ آپ کا دل و دماغ عوارض وامراض اور
کثرت فکر سخن سے ضعیف ہو رہا ہے- میرے ہمراہی یہ ہین- لطیف احمد، مسعود احمد- لیاقت حسین برادر زادہ و
داماد بندہ- ثابت علی فرزند خواہرزادہ حقیقی- حافظ جلیل حسن جلیل- خان علیخان برادر مہدی علی خان- انکے
علاوہ تین خدمتگار رہین- آپ نے حضور مین میرے آنے کی خبر کردی بہت اچھا کیا مین ممنون ہوا اور مسرور
خداوند تعالیٰ آپ کو اس مرض تبخیر وضعف دماغ و دوران سر سے نجات اور پرہیز کامل کی توفیق دے- آج
مین نے پھر درخواست رخصت سرکار عالیہ کو بھیجی ہے- خدا کرے جلد ملازمت و رخصت ہو جاے- عزیزان و رفیقان
ہمراہی ماوجب رسان ہین والسلام- ۲۳- ربیع الآخر ۱۳۱۸ھ از بھوپال امیر فقیر-

اگر کوئی شکی المزاج بزرگ مزید اطمینان چاہین گے تو اصل خط بھی دکھایا جاسکتا ہے- اس خط کی نقل کے بعد
یہ بات پایۂ تحقیق کو پہنچ گئی کہ حضرت امیر مینائی خواہ کسی ذریعہ سے حیدرآباد گئے ہون مگر حضور نظام کے مطلوبہ
نہ تھے- اور اب اسکے بعد اور واقعات قلمبند کرنا بے سود ہین مگر جب ذکر چھڑ گیا ہے تو انکے ورود تک کے حالات
لکھکر قلم روکون گا- غالباً خط مذکور کے کئی ہفتون بعد ایک دن دوپہر سے قبل جبکہ حضرت داغ انکی فرودگاہ کی
درستی مین مصروف و مشغول تھے اطلاعی تار پہنچا کہ ہم آج چار بجے شام کو حیدرآباد پہنچین گے- یہ تار پاکر مرزا

داغ نے حضور نظام کو یہ عرضی لکھی کہ منشی امیر احمد صاحب میرے مہمان بن کر آرہے ہین۔ اطلاعاً گزارش ہے۔ ہنوز اس اطلاع وگزارش کا کوئی جواب نہ آیا تھا کہ ایک سرکاری چوبدار حضور کا لفافہ لیے ہوے پہنچا جسمین لکھا تھا کہ "منشی امیر احمد کیون آتے ہین اور کس نے بلایا ہے" ناظرین اندازہ کرسکتے ہین کہ اس تجاہل عارفانہ کے حجاب مین کیا کیا جلوے نظر آتے ہین۔ اُس وقت کا اضمحلال وانتشار قابل بیان نہین جو مرزا داغ کے عائد حال تھا۔ چند گھنٹون کے لیے وہ بالکل خاموش اور منتشر الحواس ہوگئے اسی وجہ سے کسی کو معلوم نہو سکا کہ شفقہ حضور کا جواب کیا دیا گیا۔ مگر دوپہر بعد اُس محبت کے پتلے کو یہ کہتے ہوے سُنا کہ کچھ ہی کیون نہو داغ امیر کے استقبال کو ضرور جاے گا۔ یہ نہین ہوسکتا کہ بارہ برس کا چھوٹا ہوا دوست ملے اور داغ جدا رہے۔ بالآخر ریل کا وقت آیا اور مرزا داغ بنفس نفیس چند نیازمندون کو ساتھ لے کر اسٹیشن پر تشریف لیگئے۔ اُنکے سوا منشی صاحب کے استقبال کو پنڈت رتن ناتھ سرشار بھی گئے تھے جو مہاراجہ کشن پرشاد صاحب بہادر کے مصاحب تھے۔ ریل آئی اور منشی صاحب بخیروخوبی پلیٹ فارم پر رونق افروز ہوے اور پھر مرزا داغ کے ساتھ گاڑی مین بیٹھکر مرزا داغ کے مکان واقع محبوب گنج مین فروکش ہوے۔ رات بآرام وآسایش بسر ہوی۔ دوسرے روز منشی صاحب مرزا داغ کی نشست گاہ مین تشریف لاے اور اب یہان دونون کا تخلیہ ہوا۔ بعد تخلیہ جبکہ منشی صاحب اپنی فرودگاہ پر جانے لگے اُس وقت اُنکے چہرے سے افسردگی کے آثار نمایان تھے اور میرے نزدیک اُسی وقت سے اُنکی علالت شروع ہوی۔ اس قلبی صدمے کا اثر دوسرے روز ہی ظاہر ہوگیا کہ وہ مبتلاے تپ ہوگئے حتی کہ اُنکے اعزہ واحباب دوسرے محلے مین لیگئے اور وہان وہ دو تین ہفتے علیل رہکر انتقال کرگئے انا للہ وانا الیہ راجعون۔ بس یہ واقعہ ہے اور یہ حقیقت جسکے پڑھنے کے بعد ہر معمولی دماغ یہ نتیجہ نکال سکتا ہے کہ منشی امیر احمد صاحب مرحوم کو باصرار حضور نظام نے نہین بلایا تھا بلکہ موت نے!!

حاصل کلام یہ ہے کہ جب مؤلف نشتر سخن کا پایۂ تحقیق ایک معمولی واقعے کے متعلق الیسا بلند ہے تو تنقید سخن اور موازنۂ کلام مین اقوال عبداللہ کو کلام اللہ سے اونچا سمجھنا کیا بعید ہے۔

احسن مارہروی

اخبار نویسون کی آزمایش کا سب سے زیادہ نازک وقت وہی ہوتا ہے جب کسی ایسے بزرگ کا قدم درمیان مین آجاتا ہے جسکے ساتھ عقیدت یا قرابت کی وجہ سے گہرے تعلقات ہون ہم اسی ششماہی مین دوبار اسی قسم کی آزمایش مین ڈالے گئے ہین۔ پہلی دفعہ ہمارے بزرگ عزیز جناب منشی احمد علی شوق قدوائی کے کلام پر حضرت ابوالرشاد نے اعتراضات کیے اور ہم نے اُنکو شائع کردیا جسکی وجہ سے منشی صاحب

موصوف اگرچہ ہمیشہ کے لیے الناظر سے بےتعلق ہوگئے مگر الحمدللہ کہ فرائض اخبار نویسی کی ادائی سے قاصر رہنے کا سنگین الزام ہم پر عائد ہوا اور ایک بزرگ و قابل فخر شاعر کی ذات سے الناظر کو جو امداد ملتی تھی اُسکے یک قلم موقوف ہو جانے سے ہم کو جو نقصان پہنچا اُسکی تلافی صرف اس اطمینان قلبی سے ہو جاتی ہے کہ ہم ایک سخت آزمایش مین کامیاب رہے۔

اب یہ دوسرا امتحان ہے۔ حضرت منشی امیر احمد مینائی مرحوم و مغفور سے صرف ہم کو عقیدت ہی نہین حاصل ہے بلکہ خاندانی تعلقات اور ایک سلسلہ سے رشتہ نیاز بھی ہے باین ہمہ ہم سمجھتے ہین کہ اس مضمون کی اشاعت کرنا محض تحقیق حق اور فرائض اخبار نویسی کو ذاتی تعلقات سے بالاتر رکھنے کے لیے ہمارے لیے ضروری ہے۔ اگر واقعات کے بیان مین یا صورت حالات کو پیش کرنے مین جناب احسن سے کسی قسم کی غلطی سرزد ہوی ہے تو ذمہ دار اور واقف کار حضرات اُسکی تردید کر سکتے ہین اور ہم نہایت خوشی کے ساتھ اوراق الناظر مین ایسے تردیدی مضامین شائع کرینگے۔ بشرطیکہ جواب ذمہ دار حضرات کی طرف سے دیا جاے اور ذاتیات کی بحثون اور فضول نگاری سے احتراز کیا جائے۔ ایک واقعہ صاحب نشتر سخن نے اپنی کتاب مین لکھا ہے۔ اُسکی تردید مین خود منشی صاحب کی ایک تحریر اور بعض قوی دلائل پیش کیے گئے ہین۔ جواب مین تحریری ثبوت اگر پیش کیا جاے تو اس سے بہتر کیا ہو سکتا ہے۔ اور اگر کسی سبب سے نہین ممکن ہے اور اس تحریر کے خلاف اور واقعات مع دلائل و ثبوت پیش کیے جا سکتے ہین تو اُس سے بھی تردید ممکن ہے۔ حضرت جلیل۔ جناب ریاض۔ منشی لطیف احمد صاحب آخر یا اور کوئی صاحب جنکو صحیح واقعات کا علم ہو سکتا ہے اگر اسکے جواب کی ضرورت سمجھین اور لکھین تو مناسب ہوگا اور اگر واقعہ یہی ہے جو اس تحریر سے ظاہر ہوتا ہے اور جس کا اس مضمون مین دعوے کیا گیا ہے تو اس سے منشی صاحب کے کلام کی خوبی اور اُنکے پایۂ شاعری مین کوئی نقص نہین واقع ہوتا ہے۔ کیونکہ درباروں مین عزت افزائی ہونے اور شاہی مہمان بننے مین وہ عزت نہین جو مقبولیت عام مین ہے اور یہ منشی صاحب کو بدرجۂ اتم حاصل ہے۔

اس موقع پر ہم بعض معزز مضامین نگار حضرات کی خدمت مین بصد ادب ایک امر کے متعلق کچھ عرض کرنا ضروری جانتے ہین امید ہے کہ وہ اس صاف بیانی کو معاف فرمائین گے اور ہمارے فرائض کی اہمیت اور ہمارے نصب العین کی عظمت کا لحاظ کرکے ہماری گزارش پر توجہ فرمائینگے اکثر حضرات جن سے تعلقات دوستی و قرابت ہین یہ خیال کرکے کہ الناظر ہماری ملک ہے ایسے مضامین ارسال فرماتے رہتے ہین جنکا تعلق کسی علمی ادبی یا تمدنی مسئلہ سے نہین ہوتا اور جنکا مطالعہ ناظرین الناظر کے لیے عام طور پر دلچسپی یا افادہ کا ذریعہ نہین ہو سکتا ہے۔ اسمین شبہ نہین کہ الناظر ہمارا ہے اور اُسکے اوراق پر ہمین بظاہر پورا اختیار حاصل ہے لیکن ہم نے اخبار نویسی کے عام ضوابط اخلاقی کا اپنے آپ کو پابند کر دیا ہے اور اس بات کے ثبوت مین ہمارا گزشتہ طرز عمل پیش کیا جا سکتا ہے پھر بھی ہم تسلیم کرتے ہین کہ الناظر پر ہمارے اُن احباب و اعزا کو ایک قسم کا حق حاصل ہے جو طرح طرح سے اُسکی اعانت فرماتے رہتے ہین لیکن اس قسم کے مضامین نثر ہون خواہ نظم خود اسکے مقاصد کو ایک گونہ پس پشت ڈالنے والے اور اُسکی سودمندی کو بہت کچھ کم کرنے والے ہونگے جو یقیناً ہمارے ان دوستون اور عزیزون کے دلی منشا کے خلاف ہے پھر بھی محض اخبار نویسی کے فرائض سے ناواقف ہونے کی وجہ سے وہ کبھی کبھی اس قسم کی تحریرین ہمارے پاس بھیجدیتے ہین بس اگر ہم اُن کو شائع نہ کرسکین تو وہ ہمین معذور جان کر معاف فرمائین اور مکدر نہون۔ وما علینا الا البلاغ

ایڈیٹر

# تخمیس بر غزل جناب جلیل

فروری سنہ رواں کے الناظر مین جناب جلیل کی غزل منقبت حضرت غریب نواز مین شائع ہوی ہے۔ جناب جلیل کا پایہ شاعری بہت رفیع ہے۔ اور اسمین شک نہین کہ ہم سے موزون طبع قادر الکلام اُستاد کی غزل کی تخمیس اگر کرین تو سوء ادبی ضرور ہے لیکن خدا جانے کس رنگ مین اور کس سچائی اور خلوص بھرے دل سے جناب جلیل نے غزل کہی ہے کہ ایک ایک شعر دل مین اُترا جاتا ہے۔ اور اس غزل کے سہارے تخمیس بلا ارادہ معرض وجود مین آگئی۔

بیکسی رشک سے حسرت سے تماشائی ہے
بات جو بنتی نہ تھی خیر سے بن آئی ہے
عین معراج یہان ناصیہ فرسائی ہے
آج قسمت درخواجہ پہ مجھے لائی ہے
یہی وہ در ہے جہان لطف جبین سائی ہے

شوق نے یون تو کئی بار اُٹھایا مجھکو
لیکن اس بخت نے بیہوش بنایا مجھکو
گھر سے صلِّ علےٰ حکم ہی آیا مجھکو
تھا بہت دور مگر کھینچ بلایا مجھکو
جانتے تھے کہ یہ مدّت کا تمنائی ہے

اب تو اس دل مین نہ غم ہے نہ الم رکھا ہے
مجھ پہ آقا نے مرے دستِ کرم رکھا ہے
تجھ مین کیا خاک تمنا ہے ارم رکھا ہے
مین نے اجمیر مین جس وقت قدم رکھا ہے
تہنیت کے لیے جنت کی ہوا آئی ہے

دیکھو جا دو چشمِ حضرت خواجہ دیکھو
رأفتِ بیش و کرمِ حضرتِ خواجہ دیکھو
سنکر و یہ کرم حضرت خواجہ دیکھو
مجھکو دیکھو قدم حضرت خواجہ دیکھو
آج تو ذرۂ و خورشید کی یکجائی ہے

پیر و مرشد کے تصدّق مین ہے راحت یہ نصیب
دور رہتی ہے غلامون سے ہر آفت یہ نصیب
مخصوصون سے مجھے ملتی بھی فراغت یہ نصیب
شاہ آصف کی بدولت ہوی دولت یہ نصیب
جنکے قدمون سے لگی خلق خدا آئی ہے

کام بنتے نہون وہ کام بنانے والے
غیب سے سارے غریبون کو دلانے والے
خوان نعمت کے فقیرون کو کھلانے والے
مرحبا دولت دارین لٹانے والے
کس نے اس در سے مراد اپنی نہین پائی ہے

دل ہین ہاتھون مین چلے آتے ہین سارے مشتاق
عرض کرنے مین تمناؤن کے ایک ایک سے طاق
شان لیلائی کے صدقے کہ یہ تو ہین آفاق
منزل پیر وانہ ہے روضہ پہ ہجوم عشاق

رہ کے خلوت میں عجب انجمن آرائی ہے

بخدا اب تو کسی کا نہین پایا ایسا خاک چھانی ہے بہت پر نہین پایا ایسا
نہ تو مالک کوئی ایسا ہے نہ آقا ایسا بادشا ہون کا بھی دربار نہ دیکھا ایسا

حق نے کیا شان عطا آپ کو فرمائی ہے

چاندنی رات مین ہے جلوہ نما ماہ کمال یا کہ خود حسن سمٹ کر ہے بنا حورمثال
چشم حیران سے ہوی جاتی ہے تائید جمال گنبد پاک یہ ہے یا کوئی خورشید جمال

جلوہ افروز بصد عشوہ و رعنائی ہے

خواب غفلت مین ہے اب ہوش مین لاؤن دلکو تشنہ لب ہے مے تسکین مین پلاؤن دل کو
دل کے مالک جو ہین مین اُن سے ملاؤن دلکو جی مین آتا ہے یہین چھوڑ کے جاؤن دل کو

ایسی اس در کی فضا دل کو مرے بھائی ہے

برق جو خوب چمکتی ہو وہ ہیلی اس کی خود فراموش بنا دیتی ہے تجلی اس کی
حا بجا کہنے کے قابل ہے تعلّی اس کی محو کر دیتی ہے انسان کو تجلی اس کی

خود تماشا ہے جو روضہ کا تماشائی ہے

چست و چالاک ابھی درد کا مارا ہو جائے درد کیا شے ہے مریض آپ مسیحا ہو جائے
زندگی میری سنبھل جائے جو ایسا ہو جائے چاہتا ہون دل مردہ مرا زندہ ہو جائے

آپ ہی سے مجھے امید مسیحائی ہے

تنگ احوال پریشان سے ہے لیکن پھر بھی منفعل گردش دوران سے ہے لیکن پھر بھی
بے خبر لذت درمان سے ہے لیکن پھر بھی نابلد کوچۂ عرفان سے ہے لیکن پھر بھی

ناز اس پر ہے کہ حضرت کا شناسائی ہے

بسمل سشیفتہ کی بات سنو گر ہو عقیل جو خردمند کہے خود کو وہ بیشک ہے علیل
بیخودی ایسی جگہ ہوش کی ہے عین دلیل کچھ کہے کوئی مگر مین تو کہونگا یہ جلیل

جسکو خواجہ کا نہ سودا ہو وہ سودائی ہے

امین الحسن بسمل

## رباعی

جن سنگدلون کو تجھ سے کد ذاتی ہے نرمی کب انکے ساتھ کام آتی ہے
دشوار ہے میچ سکے کہان تک اے دل دانتون مین زبان ضرور آجاتی ہے

اصغر حسین ہاپوڑی

# الفاظ پر ایک نظر

اس بھری پُری دنیا کی نت نئی نظر فریب چیزون پر باریک بین نظر ڈالنا، اور جو کچھ مشاہدہ سے دماغ پر اثر پڑے اسکو کسی صورت مین ظاہر کرنا" ایک ایسا مشکل کام ہے جو ہرایک کے بس کا روگ نہین! واقعی دماغی کیفیات، محسوسات، جذبات، اثرات، وغیرہ وغیرہ کو عام نگاہون کے سامنے پیش کرنے کے مختلف طریقے موجود ہین، مصوری، شاعری، موسیقی، اور سب کے آخر مین تنقید!

سب سے زیادہ پاک، بلند خیال، جدت طراز، اور مردہ مین جان ڈال دینے والا مصور کہا جا سکتا ہی! جس خوبی کے ساتھ وہ جذبات اور انکی ایک ایک باریک بات کو ظاہر کرجاتا ہی نہ بیان کی جاسکتی ہے نہ بیان کرنے سے سمجھ مین آسکتی ہے! اسکے محض سمجھنے کے لیے بھی دیدۂ بینا کی ضرورت ہی! اسکے بعد موسیقی کا نمبر ہے جو محض آواز سے خدا جانے کیا کچھ غضب ڈھا جاتی ہی! اب شاعر کو لیجیے جو واقعی مصور کا بگڑا ہوا کہا جاسکتا ہی بشرطیکہ اسکی شاعری حقیقت کی ہوبہو تصویر کھینچ دیتی ہو! ان سب کے بعد مین تنقید کا درجہ ہے! نقاد کی نظر اگر محض عیوب کی طرف ہے تو وہ ناقابل معافی گناہ کا مرتکب ہوتا ہی: ہر چیز کے دو رخ ہُوتے ہین اور کسی چیز کا محض بُرا رخ پیش نظر رکھنا نہایت کمزوری اخلاق ہے! یہی عادت پھر نکتہ چینی اور عیب جوئی کا لباس پہن لیتی ہے اور یہی پھر سب سے زیادہ نظرون سے گرجاتی ہے! جو شخص ہر چیز کا اچھا ہی اچھا رُخ دیکھتا ہی وہ نہایت پاک خیال، عالی حوصلہ سچا مصور اور قابل رشک ہے! اور جو بُرا اور اچھا دونون پیش نظر رکھتا ہے وہ ایک عقلمند شخص ہی اور اسکے لیے امید ہے! مگر جو یہ سمجھتا ہی کہ تنقید کے معنی محض نکتہ چینی اور عیوب کا نکالنا ہین وہ نہایت کمزور اور خبث باطن ہے ایسے شخص سے بہے کوئی امید نہین! دنیا کی ہر چیز مین ضرور کہون گا۔ بذات خود ایک آئینہ ہے جس مین دیکھنے والے کو ہمیشہ اپنی شکل نظر آتی ہے! حسین کو آئینہ مین حسن ہی حسن نظر آئے گا اور ایک حبشی کو ...؟ آپ خود سمجھ لیجیے کیا نظر آئے گا! اب دنیا کی ہر ایک چیز مین اپنی تصویر دیکھ لینا ایک نہایت چوٹی کا کام ہی۔ تصوف کا یہ ہی مقصد ہے اور مصور کی یہ ہی جان ہے! البتہ نظر فریب چیزمین۔ دل و نظر اپنی طرف کھینچنے والی چیزین ایسا شفاف اور مجلی آئینہ ہین جن مین دن کے اندھے کو بھی۔ مین تو یہی کہون گا۔ اپنی آنکھ ناک کچھ نہ کچھ ضرور نظر آجاتی ہے۔ اب اگر وہ خود اچھا ہے تو بیشک اُسے جو کچھ نظر آسے گا اچھا ہی ہوگا۔ لیکن اگر وہ بُرا ہے تو مین کیا کہہ سکتا ہون کہ اپنے آپ کو بُرا سمجھے گا یا آئینہ کو! —

مجھے افسوس ہے کہ مین نے اسوقت تک الناظر کی نسبت جان کر کچھ نہین لکھا! کیون؟ محض اسی وجہسے کہ مین اپنی آنکھون کو چشم بینا نہین سمجھتا! مگر اب اسوقت کیون لکھ رہا ہون؟ صرف اسوجہ سے کہ اڈیٹر صاحب الناظر کا تقاضہ مجبور کرتا ہے! خود اپنی دل شکنی کو ناقابل برداشت مصیبت سمجھتا ہون۔ ایسی حالت مین غود کسی کی دل شکنی کا باعث ہونا میرے مذہب کے خلاف ہے! ورنہ مین خود جانتا ہون۔ اور اچھی طرح جانتا ہون۔ کہ مین تنقید کا اہل نہین! اگر اس رائے زنی مین کوئی بات بیجا ہو تو وہ خود میری ذات کا نقص سمجھا جاسکتا ہے کہ الناظر کا

ملک کے موجودہ رسالے

بہت ہین۔ اور میرے علم سے باہر ہین! الناظر کے علاوہ تمدن، مخزن، ادیب، زمانہ، صبح بہار، نقاد، عصمت ..... وغیرہ کے دیکھنے کا مجھے فخر حاصل ہے! بقیہ کی ملاقات سے بہرہ اندوز نہین ہوا ہون! میری نگاہ مین سب نظر فریب ہین! اسمین شک نہین کہ بعض گنگا کے کنارے گلگشت کرنے اور بنارس کی خوبصورت نشین ساڑ ہی اوڑھکر تلک لگانے پر تلے ہوے ہین اور بعض بغیر کسی خاص طرفداری کے ہر صورت مین جلوہ گر نظر آتے ہین! بعض کسی وجہ سے کسی مرض مین مبتلا ہوکر اپنے دیدار سے باقاعدگی کے ساتھ محظوظ نہین کرتے۔ اور بعض کا ابھی لڑکپن ہے مگر الناظر؟ میری رائے مین وہ وقت کی پوری پوری پابندی کرتا ہے! کسی خاص مذہب و ملت کی ناجائز طرفداری نہین کرتا اور ہماری زندگی کے ہر شعبہ پر مجھے معاف کیجیے اگر مین یہ کہون کہ سوائے پالیٹکس کے ہر شعبہ پر ہمیشہ اُردو لٹریچر مین قابل لحاظ اضافہ کرتا رہتا ہے! حسن ظاہری؟ میری نگاہ مین نہایت اچھا! مگر اشتہارات وغیرہ الناظر کے مضامین کے اختتام اور جنگ صلیبی کے تاریخی مضمون کے درمیان اکثر لوند کے مہینہ کی طرح بے سبب نظر آتے ہین! یہ کچھ عیب نہین تاہم اگر وہ بالکل اختتام پر ہون تو زیادہ اچھا ہو! تقطیع نہایت اچھی اور فی صفحہ ہین تعداد سطور نہایت موزون! یہان مجھے اسکا اظہار کردینا نہایت ضروری ہے کہ مین اُن اشخاص مین سے ہون جو ہماری رسالہ مین بجائے اسکے کہ بین السطور اور حاشیہ خواہ مخواہ زیادہ چھوڑا جائے اور جلی قلم کی وجہ سے نفس خوشنمائی اور صفحہ پُری کی جائے، یہ دیکھنا چاہتے ہین کہ مضامین دلچسپ ہون اور جگہ پوری طرح مضامین سے پُر ہو! مرزا غالب مرحوم نے آم کی نسبت فرمایا تھا کہ "میٹھا ہو اور بہت ہو" مین یہ کہون گا کہ ہماری رسالہ مین مضامین ہر قسم کے ہون اور بہت ہون"۔ اس لحاظ سے الناظر کو موجودہ اُردو رسالون مین۔ میرے خیال مین کبھی ہرگز دوسرے درجہ کی جگہ نہین ملے گی! صحت الفاظ؟ اسکی نسبت مین کچھ نہین کہنا چاہتا۔ کیونکہ مین اس خاص معاملہ مین نہایت سخت گیر ہون اور واقعی جبتک ہمارے مہربان کاپی نویس صاحبان اپنی پوری توجہ

مبذول نہ فرمائین، محض ایڈیٹر صاحب اس نقص کو بیخ و بنیاد سے نہین اکھیڑ سکتے! مگر اور رسالون کی کیا حالت ہے؟ اس بات کو پیش نظر رکھکر ضرور ماننا پڑتا ہے کہ ایڈیٹر صاحب نہایت تندہی کے ساتھ صحت الفاظ مین کوشان رہتے ہین اور جسقدر انکے امکان مین ہے اس سے دریغ نہین کرتے!

## مضامین الناظر؟

ادبی۔ علمی۔ سائنٹفک۔ تاریخی۔ ایک حد تک مذہبی۔ مختصر یہ کہ پولیٹکل کو چھوڑکر تقریباً ہر قسم کے مضامین الناظر کا ہوا ہمارے سامنے لاتا رہتا ہے۔ اور مین تو یہی کہونگا کہ تقریباً ہر مذاق کا شخص اپنے رجحان طبع کے موافق الناظر مین کچھ نہ کچھ ضرور پالیتا ہے! کیا یہ امر اڈیٹر کی جامع قابلیت اور پبلک مذاق کا پورا پورا لحاظ رکھنے کی دلیل نہین سمجھا جاسکتا؟ کسی خاص مضمون پر ریمارک دینا نہ مین چاہتا ہون اور نہ غالباً وہ الناظر کے لیے بہتر ہوگا! خاص مضامین پر ریمارک دینا اول تو الناظر کے بجاے اُس خاص مضمون کا ریویو کہا جائیگا اور دوسرے اسکے لیے ایک ایسی قابلیت کی ضرورت ہے جو کم از کم مجھ مین نہین! مئی کے پرچہ مین اکثر لائق حضرات نے خاص خاص مضامین[1] پر اپنی علمی قابلیت کی روشنی ڈالی ہے اور میرے خیال مین وہ کافی سے بھی زیادہ ہے! بھلا مین اسقدر کہہ سکتا ہون کہ الناظر مین ایک ہی مسئلہ کے موافق اور مخالف دونون طرح کے مضامین نظر آتے ہین! یہ نہایت وسعت خیال کی بات ہے اور ظاہر کرتی ہے کہ ایڈیٹر الناظر اس رسالہ کو واقعی پبلک کی آواز بنانا چاہتے ہین نہ کہ اپنی یا کسی خاص گروہ کی! مین اس بات کو اڈیٹر کے فرائض مین چوٹی کی صفت سمجھتا ہون اور میرے خیال مین الناظر اس معاملہ مین نہایت بے لاگ آزاد۔ اور صاف گو ہے! البتہ میری نظر مین پولیٹکس کے علاوہ۔ اگرچہ آجکل پولیٹکس کی واقفیت نہایت ضروری ہے۔ ایک اور چیز بھی ہے جسکی ضرورت الناظر کو اور زیادہ دلچسپ بنانے کے لیے ہے! یہ مین خود تسلیم کرتا ہون کہ یہ چیز ابھی اردو رسائل مین نام کو بھی نہین۔ مگر کوئی وجہ نہین کہ الناظر سبقت نہ کرے اور ایک نئی اور دلچسپ چیز کو اُردو لٹریچر مین لانے کا سہرا اسکے سر رہے! مین اس چیز کے لیے کوئی خاص نام نہین کہہ سکتا۔ البتہ اس طرح سمجھا سکتا ہون کہ ہر مہینہ مین ایک مضمون اس قسم کا بھی ہوا کرے جیسا کہ کامریڈ مین گپ کے عنوان سے نکلتا ہے! اس پر بحث کرنے کی چندان ضرورت نہین ہے کہ یہ رنگ دلچسپ ہوگا یا نہین؟ کامریڈ کے پڑھنے والے اس امر کے لیے ثبوت مین پیش کیے جاسکتے ہین! مگر ساتھ

[1] مئی کے الناظر مین میرے مضمون "عمر بھر قید" کو مثنوی زہر عشق کا جلب بتایا گیا ہے! واقعی مین اس تعریف کا شکریہ ادا نہین کرسکتا! ظاہر ہے کہ میرے نہایت بُرے خیال سے ظاہر کی گئی ہے۔ مگر مین فی الحقیقت اسکو بہت زیادہ تعریف سمجھتا ہون! زہر عشق میری نگاہ مین نیچرل جذبات کے اظہار مین بے مثال چیز ہے۔ اس سے اگر میرے مضمون کو تشبیہ دیگئی ہے تو مین بیحد ممنون ہون۔ ہان یہ ضرور عرض کرونگا کہ معترض صاحب انگریزی کے سوشل ناول خصوصاً

ساتھ ہی مجھے یہ بھی بتا دینا چاہیے کہ اس سے میرا مطلب یہ نہین ہے کہ ظرافت آمیز مضمون ہو یا محض پنچایانہ رنگ مین ڈوبا ہوا "گپ" ہین اور محض ظرافت مین زمین آسمان کا فرق ہے ! طرز تحریر ظرافت آمیز اور شوخ ضرور ہو لیکن مضمون کھوکھلا اور محض کشت زعفران نہ ہو! کسی خاص مسئلہ پر۔ پولیٹیکل، علمی، سائنٹفک، یا روزانہ کی زندگی کے خاص معاملہ پر۔ ایسی شوخ رنگ مین لکھا جاے اور ہر قسم کی ضروری خوبی۔ یا کمزوری جو اس معاملہ مین ہو اسی رنگ مین دکھائی جائے ! کیا یہ بات الناظر کو چار چاند نہین لگائے گی ؟ ممکن ہے کہ ایڈیٹر صاحب فرمائین کہ اُردو مین اس رنگ کے مضامین کہان سے بہم پہنچاے جائین ۔ مگر میرے خیال مین ایسے مضامین لکھنے والے پیدا کرنا بھی ایڈیٹر صاحب ہی کا کام ہے ۔ کیا ایڈیٹر صاحب نے اس عرصہ مین نئے مصنفین اور مضامین نگاران کو پبلک سے انٹروڈوس نہین کرایا ؟ ضرور کرایا ہے اور کوئی وجہ نہین کہ وہ اس کمی کو بھی پورا نہ کرین ! ہمین امید نہین بلکہ یقین ہے کہ اڈیٹر صاحب اس طرف بھی توجہ کرین گے !

## حصہ نظم ؟

اکثر اخلاقی، نیچرل اور اچھا ہوتا ہے ! ایڈیٹر صاحب نے نظم کو بہت پوری جگہ دی ہے ! بلکہ پبلک مذاق کے لحاظ سے کسی قدر نظم کا پلہ جگہ کے اعتبار سے جھکا دیا گیا ہے ! نظمین اچھی اور زیادہ تر نتیجہ خیز ہوتی ہین ! دلچسپ ہونے مین شبہ نہین ! اقبال کی تصانیف اکثر کم نظر آتی ہین ؟

## تصاویر ؟

البتہ الناظر ابتک اس سے محروم ہے ! مگر میرے خیال مین "دسترخوان بچھانا ایک عیب اور بچھانا سو عیب" کے مصداق تصاویر کا نہونا بہت اچھا ہے ! کبھی کبھلا کوئی خراب بھدی تصویر شائع کر دینا اور ہر مہینہ تصویر کے لیے کچھ نہ کچھ عذر کرتے رہنا۔ تصویر قطعی نہ ہونے سے بدرجہا بدتر ہے ! جو کچھ کیا جاے خوبی اور خوش اسلوبی کے ساتھ کیا جائے جس چیز کے پورا کرنے کی حیثیت یا ذرائع نہون اسکو ہاتھ بھی نہین لگانا چاہیے ! اُردو کے مصور رسالون نے یہ ڈھنگ اختیار کیا کہ ہر مہینہ قوم کے کسی لائق فرد کی تصویر شائع ہوا کرے ! مگر نتیجہ کیا نکلا ؟ یہ ہی کہ قوم کے افراد کی تصاویر تھوڑے ہی عرصہ مین ختم ! اب وہی تصویرین جو مخزن مین نکل چکی تھین تمدن مین نظر آتی ہین ! با تصویر ہونے کے یہ معنی ہین کہ مختلف سینسریز۔ عمدہ عمارات۔ مشاہیر عالم۔ اور ساتھ ہی کسی خاص نیچرل جذبہ کی تصاویر رسالہ مین برابر نظر آئین ! اگر ایسا ممکن نہین تو سب سے زیادہ عمدہ اور محفوظ طریقہ یہ ہے جو الناظر نے اختیار کیا ہے ! ایک سادہ رسالہ جو تصاویر شائع نہ کرتا ہو، کافی سامان اور پورے ذرائع بہم پہنچ جانے پر ہر وقت مصور

بنایا جاسکتا ہے، لیکن ایک مصور رسالہ جو کسی طرح بھی اپنے دعوے کو پورا نہ کرتا ہو یا آخر مین مجبوراً بلا تصویر نکالنا پڑے کس قدر باعث بڑائی اور موجب شرم ہوگا؛ مین کبھی ہرگز ایڈیٹر الناظر کو رائے نہین دونگا کہ وہ رسالہ کو با تصویر بنانیکا خواب بھی اُسوقت تک دیکھین جب تک کہ ادیب کی طرح۔ بلکہ اس سے بھی زائد۔ کافی طور پر تمام سامان خود اُنکے اپنے مطبع مین مہیا نہ ہوجاے۔ با تصویر نہ ہونا میرے خیال مین الناظر کی کمی نہین ہے بلکہ وہ ترقی کے راستہ مین قدم زن ہے۔ تصاویر کی حد تک ابھی نہین پہنچا ہے اور جس وقت پہنچا غالباً واپس نہین آئے گا! اس کی امید قبولیت عام کے ساتھ کی جاسکتی ہے!

آخر مین مختصراً مین یہ ضرور کہونگا کہ الناظر اپنی ظاہری اور باطنی خوبیون سے پُر ہے۔ ایڈیٹر صاحب کی محنت و جانفشانی قابل داد ہے۔ سب سے زیادہ خوبی یہ ہے کہ الناظر وقت کا بڑا پابند ہے اور اسوجہ سے انتظار کی تکلیف سے نجات مل جاتی ہے! یہ اگر اسی طرح چلے گیا۔ اور ایڈیٹر صاحب کی جامع قابلیت اور تندہی بھی شامل رہی۔ تو یقین ہے کہ ناظرین الناظر نہین بلکہ پبلک۔ اُس کو مستقبل قریب مین ترقی کے آسمان کا آفتاب بنا ہوا دیکھے گی! خدا کرے کہ ظفر الملک صاحب کی محنت ٹھکانے لگے اور الناظر کو قبولیت عام اور شہرت دوام نصیب ہو!

سلطان حیدر

# الناظر کو ایک مراسلہ

اڈیٹر صاحب الناظر! سلامے چو اخلاق تو مشکبو پیامے چو الفاظ تو دُرفشان

مارچ نمبر مین جو تحریک آپ نے کی اور ایک عنایت نامے سے بھی اُسکو تازہ کیا مجھ سے غافل کو خواب غفلت سے بیدار نہ کرسکی دو مہینے بعد کروٹ لی ہے تو فرصت کی کمی بڑھی ہوی اُس پر نت نئے اُردو رسالون کا بار فرمایش کس کس سے کہان تک سبکدوش ہوسکون۔

الناظر مضامین کی خوبیون سے قابل قدر نکلتا ہے اور ٹھیک وقت پر نکلتا ہے یہ خصوصیت امتیازی شان کے ساتھ شایان تحسین ہے۔

اگر سرمایہ کافی ہے تو الناظر کو آپ کچھ اور دیدہ زیب سامان طبع کے ساتھ شائع کرسکتے ہین ورنہ توسیع اشاعت کا انتظار قرین مصلحت ہے ظاہری خوشنمائی کا مرقع پیش کرنے کے لیے تصویرون کا اضافہ ضروری نہین سادگی

مین بھی ایک بہار ہے۔

بہار جلوہ حسنش دل و جان تازہ میدارد — برنگ اصحاب صورت را بہوار باب معنی را

ٹیٹل کا تاریخی مصرع ۱۳۵۲ہجری والا سالخوردہ ہوگیا۔ کئی سن بدلنے پر اُسکا نہ بدلنا انقلاب زمانہ کی روش کے خلاف ہے قانون فطرت نہین بدلتا مگر قدرت کی نیرنگی کل یوم ھو فی شان کا جلوہ دکھاتی رہتی ہے پھر الناظر بھی دوسرا شاندار ماٹو اپنے شایان تجویز کرے۔ تاریخی ہو یا غیر تاریخی۔

"نظرے خوش گزرے" کا عنوان اور وہ بھی ایڈیٹر کے قلم سے ناظرین کے لیے سُرمہ مفت نظر سے کم نہین جسکے تحت مین آپ کی چند سطرین روشن دماغی سے مختلف مقاصد پر اچھی روشنی ڈالتی ہین۔

"تنقیدی مضامین آپ لکھین یا مشاہیر اہل قلم سے کوئی لکھے اُن کی جان تین صفتین ہین۔ باوصف حکمت بہ لقمان آموختن" لکھتا ہون: انصاف پسندی۔ خوش مذاقی۔ وسیع النظری

یہ کون کہہ سکتا ہے کہ انمین سے کوئی صفت کسی نقاد کو حاصل نہین مگر بعض مین انکی کمی اور بعض مین بہت ہی کمی نظر آتی ہے موقت الشیوع علمی ادبی رسالون کی کثرت سے تنگ شاہرا ہین وسیع ہوتی جاتی ہین اگر کوئی راہ چلتا خس و خاشاک سے رستے کو صاف کرتا جائے تو قافلے کے قافلے آسانی سے منزل مقصود تک پہنچ سکتے ہین۔ مین چاہتا ہون کہ آپ کا الناظر دلیل راہ بننے کا فخر حاصل کرے۔

رسالون کے تنقیدی مضامین پر بھی آپ کی نقادی جانچ پرتال کرتی رہے تو کھوٹے سکے کھرے ہو جا سکتے ہین۔ آپ کی نشو ونما ایسے شہر مین ہوئی ہے جہان کی زبان ٹکسالی جہان کی صحبتین کارآمد مشورون سے نفع پہنچانے والی ہین مالی امداد اُن قدردانون کے ہاتھ ہے جن کی کمی بھی مسبب الاسباب پوری کرسکتا ہے۔

شفق رضوی عماد پوری

## غزل

بت سفاک کی ترچھی نگاہون کا اثر دیکھو — پڑا ہے وہ دل بسمل یہ ہے چھلنی جگر دیکھو

خبر اُنکو نہ دو تم پاسبانو پھرے آنے کی — مری آہ رسا کس طرح کرتی ہے اثر دیکھو

کہا تھا مین نے کیا تم سے جو یون منہ پھیر بیٹھے — مری اس ناز کے قربان میری جان ادھر دیکھو

دل غمگین کی حالت ہوگئی ہے رحم کے قابل — کوئی بہر خدا اے حضرت غم اور گھر دیکھو

جدائی مین بسر کی ایک مدت تم نے اے عادل — نہ طوفان ڈھائے آنکو دیکھکر یہ چشم تر دیکھو

میر ریاست علی عادل

# نظرے خوش گزرے

اس پرچہ کی روانگی کے ساتھ الناظر کی زندگی کا چوتھا سال ختم ہوتا ہے۔ ارادہ تھا بلکہ مارچ کے ناظرین اسکا اعلان بھی کر دیا گیا تھا کہ جون کے رسالہ مین گزشتہ چار سال کی تفصیلی رپورٹ ناظرین کو سُنائی جائے گی لیکن ہماری گزارش کے ساتھ اعتنا کرنے مین جو خست قلمی معاونین اور خریدارون کی عام جماعت کی طرف سے ظاہر ہوی اُسکے لحاظ سے اس قسم کی رپورٹ غالباً بے سود اور قبل از وقت ہوگی تاہم اُن معدودے چند حضرات کا شکریہ ادا کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے جنھون نے ازراہ لطف و عنایت خواہ متواتر تقاضون ہی کے بعد سہی، اپنی اپنی بیش قیمت رایون کے اظہار سے سرفراز فرمایا۔ ان حضرات کے قیمتی مشورون اور اپنے تجربات نصب العین کو پیش نظر رکھکر ہم نے بعض اصلاحات تجویز کی ہین مگر بعض اسباب سے جنکی تفصیل آگے آئے گی ابھی اُن پر عملدرامد نہین کیا جا سکتا البتہ ممکن تھا کہ مجوزہ اصلاحات کا یہان تذکرہ کر دیا جاتا مگر یہ کچھ مناسب حال نہین معلوم ہوتا اور اُن کے اعادہ کو کسی اچھے موقع کے لیے اُٹھا رکھنا بہتر جانتے ہین۔

عام طور پر علمی کامون سے ابھی تک ہمارے ہان اُس قدر دلچسپی نہین پیدا ہوی ہے جسکے بغیر کسی قسم کی ممتاز ترقی نا ممکن ہے تاہم ہمین شکایت نہین ہوسکتی کہ علم دوست طبقہ مین ہماری خدمات کا اعتراف نہین کیا گیا۔ بلکہ زیادہ صحیح ہوگا اگر ہم یہ عرض کرین کہ جہان تک تحسین و ستایش کے اظہار کا تعلق ہے ہمارے ساتھ بہت زیادہ فیاضی برتی گئی۔ لیکن ملک کے تمام معزز اخبارات و رسائل نے اور ارباب ذوق کی ایک کثیر جماعت نے وقتاً فوقتاً الناظر کے متعلق جو بیش بہا اور گران قدر خیالات ظاہر کیے ہین اُن پر ہمین بجا طور پر فخر و مباہات کا موقع حاصل ہے مگر ہم جانتے ہین اور اس مین نہ کسر نفسی کا اظہار مقصود ہے اور نہ کسی قسم کا تصنع ہے کہ الناظر کو جو وقعت ملک و قوم مین یا ارباب نظر کی نگاہون مین حاصل ہوی اُسکے لیے ہم بہت ہی کم قابل ستائش ہین۔ بلکہ درحقیقت تحسین و صفت کے اصلی مستحق ہین وہ اہل قلم جنکی اعانت و توجہ کے بغیر الناظر کو یہ قدر و منزلت نصیب نہین ہوسکتی تھی۔ اور چونکہ ہم جانتے ہین کہ ان حضرات کو عموماً کوئی صلہ نہین دیا جاتا بلکہ ہم پرائیوٹ تحریرون کے ذریعہ کافی طور پر شکریہ بھی نہین ادا کر پاتے اسلیے ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس موقع پر اُن سب حضرات کی قابلیتون اور عنایتون کا دلی شکریہ۔ نہ صرف ہماری طرف سے بلکہ ناظرین و منتظمین الناظر کی طرف سے متفقہ طور پر ادا کیا جائے۔

ہم نے اُن تمام دشواریون اور دقتون کے اعادہ سے ہمیشہ احتراز کیا جو کسی رسالہ یا اخبار کے منتظمین کو آئے دن برداشت کرنا پڑتی ہین اور ہمارا سابقہ طرز عمل اس بات پر شاہد ہے کہ ہم نے ان دقتون کے مقابلہ مین کہان تک کامیابی حاصل کی اور پے در پے معذرتون کی بوچھار سے کس طرح ناظرین و معاونین الناظر کے دامن صبر و سکون کو ہمیشہ بچاے رکھا۔ اسی طرح سال بسال سخت مالی نقصان اُٹھانے کے باوجود ہم نے اس طویل مدت مین کبھی ایک بار بھی ناظرین الناظر کو اسکے تذکرہ سے منغص اور اندوہگین نہین کیا اور نہ اُن نقصانات کی تلافی پر بار بار متوجہ کرکے اُنکو متفکر و متردد ہونا گوارا کیا اور یہ اس وجہ سے نہین کہ

ہم کو طرح طرح کی مشکلوں اور پریشانیوں کا مقابلہ نہیں کرنا پڑا یا گنج قارون کا کوئی دفینہ صدیوں کے انقلابات سے اس سرزمین پر منتقل ہوکر آگیا اور ہمارے ہاتھ لگ گیا تھا جس سے ہم الناظر کے تمام نقصانات کی خانہ پری کرتے رہتے تھے۔ اور نہ ہم نے یہ سب دشواریان اور مصیبتین اسلیئے خاموشی اور استقلال کے ساتھ جھیلین کہ ناظرین الناظر کا نقد ارادت اور آیندہ آنے والی نسلون کا نسیئہ عقیدت یا اخبارات ورسائل کی تحسین وستائش اور ارباب ذوق سلیم کی خوش آیند تعریفین اور مدح سرائیون کے ہم آرزومند وخواہان تھے بلکہ واقعہ یہ ہے کہ ہم اپنے فرض کی ادائی کو زندگی کا بہترین ثمرہ جانتے تھے اور اپنی ذمہ داریون کی اہم حیثیت ہروقت ہماری نظرون کے سامنے رہتی تھی۔ اور اُس بزرگ شفیق کی دریادلی اور فیاضی نے ان مشکلات کا مقابلہ کرنا ہمارے لیے نسبتہً آسان کردیا تھا جس کا سایۂ شفقت اگرنہ صرف ہماری حیات مستعار کے لیے بمنزلۂ آب حیات ہے بلکہ جسکی ذات ہماری کمزور ہستی کے لیے ہرطرح پر موجب تقویت وتوانائی بھی ہے۔ پھر ناظرین الناظر کے سامنے دست سوال دراز کرنے اور اُن سے اعانت طلب ہونے کی توہمین اس خیال سے بھی جرأت نہوتی تھی کہ تعریفی رایون اور مدح سرائیون کی فراوانی کے باوجود ہم ابتک یہ سمجھتے رہے اور اب بھی سمجھتے ہین کہ الناظر ابھی تک اُس درجہ پر بھی نہین پہنچا ہے جو ہمارے نصب العین کا مرحلہ اول کہا جائے تو بے جا نہوگا اور اس بے مایگی وبے بساطی کے عالم مین ناظرین سے مدد کی خواہش کرنا اور وہ بھی ایک صلائے عام کی صورت مین ہمین کسی طرح پسندیدہ نہ معلوم ہوا لیکن ع ہر کوئی ارزندگی مین نالہ سے ناچار ہے

ابتداے اشاعت سے الناظر کی آمدنی اُسکے مصارف کی کفالت سے قاصر رہی اور اگرچہ ہم نے ملک کے مذاق کو ملحوظ رکھنے اور ناظرین الناظر کی دلچسپی کےلیے کافی اور عمدہ سامان مہیا کرنے مین تابہ امکان کوئی کوتاہی نہین کی لیکن ابتک ہم ہرسال معقول تعداد مین نقصان اُٹھاتے رہے ہین۔ تمام دوسری باتون سے اگر قطع نظر کی جاے تو ایک اشاعت مین پابندی وقت کا لحاظ رکھنے کی وجہ سے ہم کو جو دشواریان اور زائد خرچ برداشت کرنا پڑا وہ کچھ کم قابل توجہ نہین۔ اور اب تو بعض بیش قیمت مضامین کے لیے نقد معاوضہ بھی ہمین دینا پڑتا ہے جو یقیناً ہماری طاقت سے باہر ہے۔ ان تمام حالات پر بہت کچھ غور وخوض کیا گیا کہ آیندہ کیا ایسی تدابیر اختیار کیے جائین جو الناظر کے بقا اور ترقی کا ذریعہ بھی ہون اور ہمارے بزرگ شفیق کو ایک مستقل مالی خسارہ سے بھی سبکدوش کردین مگر سوا اسکے کوئی صورت مناسب ہمارے ذہن مین نہین آتی کہ ناظرین الناظر کے سامنے حقیقت واقعہ کا اظہار کرکے اپنی بے بضاعتی کا اعتراف کیا جاے اور آیندہ کے لیے اس نقصان کی کفالت کا بار اُنکے منفردہ ومتحدہ لطف وکرم اور ذوق علمی پر چھوڑ دیا جائے۔

بلاشبہ الناظر ایک شخص غیر کی ملکیت ہے اور اس حیثیت سے اگر وہ ناظرین الناظر جو ہمارے معروضات سے متاثر ہوکر آیندہ ہماری مدد کرنے کا تہیہ رکھتے ہون کسی قدر بدگمان وبددل ہون تو بے جا نہوگا لیکن ہم اُنکی خدمت مین نہایت ادب کے ساتھ صاف صاف یہ عرض کردینا چاہتے ہین کہ برادر مکرم جناب منشی سخاوت علی علوی مالک رسالۂ الناظر نے حسب وقت ہماری درخواست پر رسالۂ الناظر کو جاری فرماکر ایک بڑی مالی ذمہ داری اپنے سرلی ہے تو اُسوقت بھی اُن کا مطمح نظر کبھی

نہ تھا کہ اس رسالہ کو ذریعہ تجارت و جلب منفعت بنایا جائے اور نہ آج اس قسم کا کوئی خیال اُنکے دل مین ہے بلکہ ملک مین عام طور پر اور لکھنؤ مین خاص طور پر ایسے ایک رسالہ کی ضرورت تھی جو ہر قسم کے علمی و ادبی مضامین اعلےٰ پیمانہ پر شائع کرنے کے ساتھ ساتھ مسلمانون کی معاشرتی اصلاح کو بھی پیش نظر رکھے اور انھین امور کی بنا پر ہم نے الناظر کے اجرا کی خواہش ظاہر کی اور اُسکا سارا اہتمام اپنے ذمہ لیا اور ہمارے شفیق و بزرگ بھائی نے اُسکے متعلق مالی ذمہ داریون کا بار اُٹھانا گوارا کیا۔ ہمارا خیال تھا اور یہی آج تک ہمارا نصب العین ہے کہ جسقدر الناظر کی آمدنی مین وسعت ہوتی جائے اُسی کے اندازہ سے اُسکو ترقی دیتے رہین اور جو لوگ اس قسم کے کامون کا تجربہ رکھتے ہین وہ ہمارے اس خیال کی پوری تصدیق کر سکین گے کہ الناظر یا اسی قبیل کے دوسرے رسائل کے لیے میدان ترقی کسقدر وسیع ہے

اب رہا یہ امر کہ ناظرین الناظر اور خصوصاً وہ علم دوست حضرات جو اُسکے قیام و بقا کو ضروری سمجھتے ہین وہ ہماری اعانت کن طریقون سے کر سکتے ہین۔ اگر کچھ لوگ یا کوئی علم دوست بزرگ اس بات پر آمادہ ہون کہ تمام مالی ذمہ داریان اپنے ذمہ لے کر حقوق ملکیت حاصل کر لین تو ہمین اور ہمارے مشورہ پر پروپرائٹر (مالک) رسالہ ہذا کو کچھ بھی عذر نہو گا۔ بشرطیکہ ہمارے مجوزہ اصولون پر اسکو قائم رکھنے اور ترقی دینے کا بھی ذمہ لے لیا جائے۔ لیکن اگر اس قسم کی ذمہ داریون سے ہمین سبکدوش کرنا منظور یا ممکن نہین تو سب سے بہتر صورت جو الناظر کو مدد دینے کی ہو سکتی ہے وہ یہ ہے کہ اُسکی اشاعت کے بڑھانے مین جملہ ناظرین و بہی خواہان الناظر متحدہ اور منفردہ طور پر کوشش فرمائین۔

ہم جانتے ہین اور اُسکے صاف صاف عرض کر دینے مین باک نہین رکھتے کہ جتنے لوگون کی نظرون سے یہ تحریر گزرے گی اُن مین ایسے حضرات کی تعداد یقیناً زیادہ نہو گی جو ان معروضات کو قابل توجہ اور الناظر کو اس طرح مدد دینا اپنے ذمہ لازم قرار دین۔ پھر جو اور جتنے حضرات توجہ فرمانا مناسب جانین وہ اگر اس بات کا تہیہ کر لین کہ ان مین سے ہر شخص کم سے کم دس یا بیس نئے خریدار پیدا کر دے یا اگر خود صاحب مقدرت و استطاعت ہو اور اس قسم کی کوشش کرنے مین اُسکی منزلت و حیثیت مانع ہو تو کم سے کم اسی قدر غیر مستطیع و نادار خریدارون کو اپنی طرف سے پرچہ خرید کر دیدے تو الناظر کی تمام مشکلات رفع ہو سکتی ہین اور یقیناً آئندہ ترقی کے ساتھ اُسکے قائم رہنے کی قوی امید ہو گی۔ السعی منی والاتمام من اللہ۔

منیجر صاحب الناظر کو ہدایت ہے کہ جو حضرات اس قسم کی اعانت فرمائین اُنکے اسمائے گرامی سے ہمین خاص طور پر مطلع کرتے رہین تاکہ ہم پرائیوٹ چٹھی کے ذریعہ سے اور نیز الناظر کے صفحات مین انکی اس توجہ و عنایت اور ذوق علمی کا شکریہ ادا کر سکین۔ اب دیکھیے کہ خدا کس کس کو اس آزمایش مین پورا اُترتا اور میدان عمل مین کامیاب ثابت کرتا ہے۔

۱۹۰۹ء مین جب الناظر جاری کیا گیا ہے تو اُسوقت ہم سلسلہ ملازمت مین منسلک تھے مگر الناظر کے چند ہی پرچے شائع ہوے تھے کہ اُسکی روز افزون ذمہ داریون نے ہمین ذاتی انتفاع و ترقی کے تمام خیالات کو خیرباد کہکر ہمہ تن الناظر کے لیے اپنی خدمات وقف کر دینے کی غرض سے مستعفی ہو جانا پڑا۔ اور اُس کے بعد سے اس وقت تک سوا اُن

چند ماہ کے جبکہ غیر معمولی پریشانیون اور شدید علالت نے مجبوراً ہمین تمام کامون سے بالکل بے تعلق رکھا ہمارا بیشتر وقت و توجہ الناظر پر صرف ہوتی رہی لیکن ممکن نہ تھا کہ العالم متغیر کے ہمہ گیر کلیہ سے ہم متاثر ہوتے اسلیے تقریباً ساڑھے تین سال تک دفتر الناظر مین انہماک کے ساتھ مصروف رہنے کے بعد ایک نئے دور مین قدم رکھتے ہین۔ اتبک الناظر کے ذریعہ سے قوم کی محض علمی و ادبی خدمات کرتے رہے۔ اب دائرہ عمل زیادہ وسیع ہوگیا ہے یعنی ان خدمات کے علاوہ ایک ہفتہ وار اخبار کے ذریعہ سے قوم کی سیاسی اور تمدنی خدمات انجام دینے کا عزم کیا گیا ہے۔ چنانچہ اسی غرض کے لیے ہم بہاں پٹنہ مین "مشیر بہار" کے اڈیٹر ہوکر چلے آئے ہین اور اگر توفیق ایزدی شامل حال رہی تو "مشیر بہار" کو بھی چند دنون کے بعد اخباری دنیا مین وہی اعتماد اور مرتبہ حاصل ہو جائے گا جو خدا کے فضل و کرم سے اسوقت رسالون کی دنیا مین الناظر کو حاصل ہے۔

ہم نے اس سے قبل بھی شاید اس بات کو ظاہر کر دیا ہے، اور اب بھی صاف صاف جتا دینا ضروری سمجھتے ہین کہ ہم مین بذات خود ایسی کوئی قابلیت نہین ہے کہ ہم علوم قدیمہ و جدیدہ کی مہارت کا زعم باطل یا انشا پردازی و سخن فہمی کا سودائے خام اپنے سر مین رکھتے ہون اور اس طرح الناظر کی کامیابی کو ایک لمحہ کے لیے بھی اپنی رسائی طبع اور نکتہ سنجی کا رہین منت جانتے ہون۔ بلکہ اسکے بالکل برخلاف ابتدا سے ہم اپنی بے بضاعتی سے شرمندہ اور اپنی ہیچمیرزی کے معترف ہین اور جو تھوڑی بہت خدمت ہم کر سکے یا الناظر کو جو اعتبار و درجہ حاصل ہوا اُسکو اپنے خالق یکتا کے احسان عظیم کا ایک معمولی تماشہ اور اپنے خدائے بزرگ و برتر کے لطف عمیم کا ایک ادنی کرشمہ جانتے ہین اور اب بھی یہ یقین واثق ہے کہ ہمین ادائے فرض مین جو کامیابی و سرخروئی حاصل ہوگی وہ اُسی ذات بے ہمتا کے فضل و کرم کا نتیجہ ہوگی جو ہماری ذرۂ ہمیقدار سے بھی حقیر ہستی کو عدم سے وجود مین لائی اور ہمارے ہر قسم کے نشو و نما و سرفرازی کی ہمیشہ کفیل رہی ہے۔ خداوند جل و علی کی بزرگی اور پاکیزگی کے ترانے سنانے اور اُسکی بے حد و نہایت عنایتون کا شکریہ ادا کرنے مین اگرچہ پوری طرح کامیاب نہین ہو سکتے لیکن ہمین اُسکی شان غفاری اور آن ستاری سے امید ہے کہ وہ اپنے رحم و کرم کے طفیل مین اور اپنے حبیب پاک صاحب لولاک حضرت محمد مصطفے صلے اللہ علیہ وسلم کے صدقہ مین اپنے اس فرمایہ بندہ اور اپنے محبوب کے اس ادنے ترین غلام کے ارادون مین صداقت۔ عمل مین دیانت اور مساعی کو درجہ قبولیت عطا فرمائے گا اور جو بار گران اس نحیف و زار جسم خاکی اور پر از معاصی و معائب زندگی نے محض اللہ کے بھروسہ پر اُٹھانے کا تہیہ کیا ہے اُس کے ایمانداری۔ استقلال اور کامیابی کے ساتھ متحمل ہونے کی قوت و ہمت عطا فرمائے گا۔ ربنا لا تؤاخذنا ان نسینا و اخطانا۔ ربنا و لا تحمل علینا اصراً کما حملتہ علی الذین من قبلنا۔ ربنا و لا تحملنا ما لا طاقۃ لنا بہ۔ واعف عنا واغفر لنا وارحمنا۔ انت مولانا فانصرنا علی القوم الکافرین۔

ہماری عدم موجودگی مین انشاءاللہ الناظر بدستور لکھنؤ سے شایع ہوتا رہے گا۔ بظاہر یہ امر دشوار ہے بلکہ بعض حضرات

محال وناممکن معلوم ہوتا ہے لیکن ہین اپنے خدا کی ذات کے سوا نہ کسی خوش فکر ومستعد مہتمم کا بھروسا ہے اور نہ خود ذاتی توجہ وانہماک پر اعتماد پس اگر خدا کو منظور ہوگا کہ الناظر کے انتظام پر ہماری غیر موجودگی کا کوئی اثر نہ پڑے تو جو بندوبست اسوقت کردیا گیا ہے یہ قائم رہے گا اور الناظر کی بروقت اشاعت مین کوئی خلل واقع نہوگا۔ پھر بھی چونکہ ہم ایسے عالم مین ہین جہان اسباب کا مہیا کرنا اور نظم ونسق کی درستی کے لیے ہر قسم کی فکر اور جد وجہد کرنا ضروری ہے اسلیے خدا پر بھروسہ کرکے مناسب انتظام کرنے مین تا بمقدور کوئی غفلت نہین کی گئی ہے جس کے نتائج کے لیے مستقبل کا انتظار کرنا چاہیے۔

ذاتی خیالات۔ ضروریات اور رجحانات کے لحاظ سے کسی قدر تقسیم عمل کے اصول پر کاربند ہونے کی حاجت عرصہ سے محسوس ہو رہی تھی اور اگر ہم مشیر بہار کی ذمہ داریون کو قبول کرکے یہان نہ آجاتے تب بھی اس وقت یا چند دنون بعد اس قسم کی تقسیم کار ضروری تھی۔ الناظر مین شروع سے نظم کا کچھ حصہ رکھا گیا تھا۔ اور اگرچہ ہمین طبعی طور پر ادب کے اس شعبہ سے چندان دلچسپی نہین اور نہ ہم اسکے متعلق کسی قسم کی خدمات ادا کرنے کی اہلیت وصلاحیت اپنے آپ مین رکھتے تھے تاہم محض احباب کے اصرار سے اور ایک کثیر طبقہ کے ذوق وشوق کو پورا کرنے کے لیے اس حصہ مین برابر اضافہ ہوتا رہا تاآنکہ بعض ہمارے ہم خیال کرم فرماؤن نے اس پر اظہار بیزاری بھی شروع کردیا اور ایک دفعہ ہم اس بات کے لیے آمادہ بھی ہوگئے تھے کہ اس شعبہ کو اگر بالکل حذف نہ کردین تو اس سے زیادہ نہ جائز رکھین جتنا دال مین نمک ہوتا ہے لیکن بحالت موجودہ ایسا کرنا نہ ہم مناسب جانتے ہین اور نہ فی الحال ہمارے نصب العین کو اس قطع وبرید سے کوئی معتد بہ نفع پہونچنے کی امید ہے۔ اس لیے احباب کے مشورون اور ذاتی رجحانات ومذاق سے قطع نظر کرکے ہم نے یہ تہیہ کرلیا ہے کہ سردست اس بارہ مین کوئی تغیر نہ کیا جائے گا اور آگے چل کر جب اس حصہ کو الناظر کے اصل مجسم سے علیحدہ کیا جائے تو اس وقت بھی ایک ضمیمہ یا جدا رسالہ کی صورت مین کچھ اوراق اس شعبہ کے لیے مخصوص رکھے جائین تاہم یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ حصۂ نظم کی ترتیب کے بارے ہم اپنے آپ کو سبکدوش کرلین چنانچہ آیندہ سے یہ کام الناظر کے مہتمم صاحب جال کے تفویض کردیا گیا ہے اور جو حضرات اپنا کلام الناظر کے لیے ارسال فرمائین وہ بجاے اسکے کہ ہمارے پاس بھیجین منشی محمد حسین صاحب محوی سب ایڈیٹر الناظر۔ لکھنؤ کے پتہ سے روانہ فرمائین اور یقین رکھین کہ ہمارے سب ایڈیٹر صاحب جو خود بھی شاعر ہین اس کام کو ہمارے مقابلہ مین بدرجۂ احسن سر انجام دینگے اور بزم شاعری کے کرسی نشینون کو ہماری نافہمی اور بعید الطبعی کی وجہ سے جو کبھی کبھی شکایت کا موقع مل جاتا تھا آیندہ کے لیے خدا نے چاہا تو اس کا دروازہ ہمیشہ مسدود ہوگا الناظر کے متعلق ضروری مراسلت۔ اُس کی اشاعت کے انتظام۔ حساب وکتاب کی ذمہ داریون اور حصۂ نظم کی ترتیب سے ہم سبکدوش ہوجائین گے اور صرف حصۂ نثر کی ترتیب اور وقتاً فوقتاً ضروری ہدایات کا کام باقی رہ جائے گا جو ہم یہان سے انجام دیتے رہین گے۔ اور دفتر الناظر کی عام نگرانی ہمارے برادر محترم نے اپنے ذمہ لے لی ہے جس سے ایک گونہ سب کو اعتماد واطمینان رہے گا۔

اس طرح حقیقتاً الناظر کچھ خسارہ میں نہیں رہے گا یعنے پہلے اگر ایک شخص واحد کے دوش نحیف پر اُسکے تمام کاموں کا بار رہتا تھا تو اب تین آدمی بقدر رستا سب شریک کار رہیں گے جنمین سے ایک محوی صاحب تو ہمہ تن محو خدمت الناظر ہی رہیں گے۔ وہ اگرچہ معاوضہ لیتے ہیں مگر در اصل محض شوق خدمت میں اس بارگران کے متحمل ہوے ہیں اور چونکہ نہایت مستعد جفاکش اور معاملہ فہم آدمی ہیں اس لیے یہ امید کرنا بے جا نہوگا کہ اُنکی محنت سے الناظر زیادہ ترقی پاے گا۔

آخر میں صرف اسقدر اور عرض کرنا ہے کہ ابتک الناظر ہمیشہ سے نہایت پابندی کے ساتھ شائع ہوتا رہا اور انشاءاللہ آیندہ بھی اسی پر عمل درامد ہوتا رہے گا البتہ اس دفعہ ہمارے غیر معمولی طور پر پریشان رہنے اور نہایت تھوڑے وقفہ میں اہتمام سفر کرنے کی وجہ سے اگر دو چار روز کی تاخیر ہوجائے تو ناظرین ہمیں معاف فرمائیں کہ بحالت موجودہ یہ ناگزیر تھا۔

خاکسار ظفر الملک علوی ایڈیٹر الناظر۔ اشرف منزل پٹنہ۔

# یاد رہے کہ

صرف مضامین کے مطلق ایڈیٹر سے اور باقی تمام امور کے متعلق منیجر الناظر لکھنؤ سے خط و کتابت کیجاے اور کوئی کتاب منگوائیے تو منیجر الناظر بک ایجنسی لکھنا ضرور ہے تاکہ تعمیل ارشاد میں تاخیر نہ ہونے پاے اس گزارش کی پابندی براہ کرم اپنے اوپر لازم سمجھ لیجیے۔

# مندرجہ ذیل کتب منیجر الناظر بک ایجنسی فلاور ملز لکھنؤ سے طلب فرمائیے

آثار الصنادید۔ سرسید مرحوم کی نہایت
مشہور اور مستند تصنیف مع نقشہ جات
عمارات دہلی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ عمار
طلسم فرنگ یعنی عمل مقناطیس اور
انگریزوں کے عجائب شعبدوں کا بیان ۱۲ار
قیصر التواریخ۔ یعنی سلاطین اودھ کی
مبسوط و مکمل تاریخ ۔ ۔ ۔ عہ
اُردو ترجمہ حیاۃ الحیوان۔ جانوروں
کیڑے مکوڑوں چرند پرند درندہ وغیرہ کے
تاریخی حالات دو جلد دو تین فی جلد عمار
ترجمہ تاریخ مصر یعنی مصری طرز
تمدن کا ہو بہو قابل دید فوٹو عمار
ترجمہ منتخب التواریخ۔ ملا عبد القادر
بدایونی کی مشہور تصنیف [illegible]
انمیں [illegible]
متعلق نہایت [illegible]
سوانحعمری اورنگ زیب معنفہ
محمد لطیف صاحب بی اے عمار
سوانحعمری اکبر۔ اکبر کے غیر متعصبانہ
اور عالمانہ طرز حکومت کا بیان ۸ر
شاہجہان نامہ شاہجہان بادشاہ
کے دور حکومت کے مفصل کوائف ۶ر
مطلع العجائب۔ مترجمہ نواب
[illegible] مع تصاویر ۔ ۔ عہ
فرمانروایان برطانیہ انگلستان کی معاشرتی

اور سیاسی زندگی کی حالت تمت عمار
مصائب غدر۔ غدر کے مفصل
حالات ترجمہ مولوی نذیر احمد دہلوی ۸ر
معلم السیاست۔ انگلستان کے
مشہور فلسفی مصنف مل کی کتاب
متعلق سیاست۔ مدن حسین دستوری
حکومت اور امور سیاسی پر عالمانہ اور
مفصل بحث کی گئی ہے ۔ ۔ ۔ عمار
اعمال نامہ روس یعنی روسیوں
کی تمدنی حالات اور معاشرتی کیفیات
اور سیاسی تغیرات کا صحیح نقشہ ۸ر
طلسم فرنگ۔ انگریزوں کے عجیب
شعبدوں کا بیان ۔ ۔ ۔ ۱۲ر
عقل و شعور۔ لڑکوں، لڑکیوں
مردوں۔ عورتوں کی تعلیم کے لئے دلچسپ
افسانہ کے پیرایہ میں نصائح حکیمانہ و فلسفیانہ
بغیر ختم کیے چھوڑنے کو جی نہیں چاہتا عمار
اُردوئے معلے یعنی حضرت غالب کے
رقعات نثر طرز تحریر کے بے مثل نمونے عہ
عود ہندی۔ بشرح صدر ۸ر
لٹریرائٹر معروف بہ نگارنامہ انگریزی
طرز پر اُردو میں قواعد خطوط نویسی ۶ر
دبدبۂ امیری یعنی سوانحعمری امیر
عبد الرحمن خان امیر کابل ۔ عمار
آئین اکبری علامہ ابو الفضل کی

ضخیم تصنیف جس میں اکبر کی ذاتی خوبیاں
اور بنج کے حالات و سوانح عمری درج ہیں
فارسی ۔ ۔ ۔ ۔ [illegible]
خطوط منشی امیر احمد۔ جس میں حضرت
امیر کی سوانح اور اُنکے کلام پر ریویو اور
موازنۂ امیر و داغ بھی شامل ہیں۔ عہ
میزان سخن یعنی معرفت العروض ۸ر
حدیقۃ النثر قدیم طرز کی انشا پردازی
کا معلم اور مکتب تانون کی زینت ۸ر

**حکیم محمد علی کی لاجواب تصنیفات**

عبرت جان دنیا کا لطیف قصہ
بے مثل ناول مکمل تین حصہ۔ عے
اختر و حسینہ۔ عورتوں کی تعلیم
کسقدر چاہیے۔ عمدہ عمدہ پیرایہ میں
نتائج تعلیم۔ دو حصے ۔ ۔ ۔ عمار
جعفر و عباسہ۔ ہارون رشید کے
زمانہ کا قصہ۔ پردہ نہ کرنے کے
بُرے نتائج ۔ ۔ ۔ ۔ عہ
نیل کا سانپ۔ ملکہ حسن کلوپیٹرا
کی پر درد داستان کلیجہ تھام لوگے
جب سنوگے ۔ ۔ ۔ ۔ عہ
حسن سرور۔ بیلے چھیلے جانے کے
نقصانات لطیف طرز ادا کے ساتھ
مکمل تین حصے ۔ ۔ ۔ عے
گور شاہ حسین۔ [illegible] کی

ضرورت بے مثل ناول کے طرز پر عمار
مسیحائے عالم ۔ ۔ ۔ ۸ر
اہرام مصر ۔ ۔ ۔ ۔ ۲ر
دیول دیوی۔ اسلام کے ایک جاہل
فاتح علاؤ الدین سکندر ثانی کا طرز
حکومت و حسن انتظام وغیرہ عہ

**مولانا آزاد دہلوی مرحوم کی تصنیفات**

دربار اکبری ۔ ۔ ۔ ۔ عے
سخندان فارس۔ شعرائے فارسی کا
جامع و مفصل تذکرہ ۔ ۔ ۔ عمار
آب حیات مستند شعرائے اردو کا
تذکرہ تعریف سے بالاتر ۔ ۔ ۔ عہ
دیوان ذوق۔ مرتبہ آزاد مع مقدمہ
و سوانحعمری ذوق ۔ ۔ ۔ ۔ عہ
نظم آزاد۔ کل نظموں کا مجموعہ ۸ر
نیرنگ خیال استعارہ کے لطیف
مضامین ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۷ر
قند فارسی۔ ایران کی مروجہ
حال زبان ۔ ۔ ۔ ۔ ۸ر
نصیحت کا کرن پھول ۳ر
مکتوبات آزاد ۔ ۔ ۶ر
بیاض عشاق۔ زوجۂ آخری شاہ
اودھ کا دیوان فصاحت کی جان ہے
دفتر شنگرف۔ دہلی کے مشہور خوشگو
شاعر نسیم دہلوی کا پورا دیوان۔ ۱۲ر

